روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

May 2016

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات لاہور

شعبان المعظم ۱۴۳۷ھ

Rs.50

جلد نمبر 7
شمارہ نمبر 1

## ماہِ شعبان المعظم

حضرتِ سیّدُنا کثیر بن مُرّہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رِوایت ہے، تاجدارِ رسالت، سراپا رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل شعبان کی پندرہویں شب میں تمام زمین والوں کو بخش دیتا ہے سِوائے مشرک اور عداوت والے کے۔

(آقا کا مہینہ ص ۱۰ مطبوعہ مکتبۃ المدینہ باب المدینہ بحوالہ شُعَبُ الایمان ج ۳ ص ۳۸۱ حدیث ۳۸۳۰ دارالکتب العلمیۃ بیروت)



- عمل حاضری یوناس حکیم الجن
- عدد تقدیر کیا ظاہر کرتا ہے؟
- فحاشی کا سیلاب اور اس کا سد باب
- انسانی سر سے شخصیت کا اندازہ لگائیں
- جنات اور جادو سے تنگ مریض یہ پڑھیں!
- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن کن سے پناہ طلب کی
- دعوت خلخلۃ الھوا کے چند مجرب اعمال
- چوبیس انسانی خواہشات اور روحانی امراض کا حل، ارشاداتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روشنی میں

# اعلیٰ خوشبوؤں والی اگربتیوں کی بہترین ورائٹی

اگربتیوں کا استعمال زمانہ قدیم سے ہو رہا ہے۔ ماحول کو مہکانے اور خوشبو سے معطر کرنے کا سستا ذریعہ بھی یہی ہے۔ روحانی اعمال، وظائف، چلہ کشی، علاج معالجہ، جنات اتارنا، روحانی محافل، مراقبہ الغرض مختلف مواقع میں اس کا استعمال کیا جاتا ہے۔ پہلے دور میں مختلف اقسام کی اشیاء کو کوٹ کر پاؤڈر بنایا جاتا تھا اور پھر کوئلوں پر عمل کے دوران چھڑکا جاتا تھا جو کہ کافی مشکل کام تھا۔ اگربتی سے آسانی ہوگئی کہ جلا کر چھوڑ دو۔ پھر جب ختم ہو تو دوبارہ جلا دو۔ اس سے عمل میں کوئی فرق بھی نہیں پڑتا اور کام بھی ہو جاتا ہے۔ روحانی دکان میں مختلف اقسام کی اگربتیاں دستیاب ہیں۔ گھر بیٹھے آپ اپنی من پسند اگربتیاں منگوا سکتے ہیں۔ اگربتیوں کی اتنی ورائٹی ایک ہی جگہ ملنا مشکل ہے۔ ہمارے پاس سستی اور مہنگی، دیر تک جلنے والی، پاکستانی اور امپورٹڈ، عربی خوشبویات اور پھولوں والی اگربتیاں دستیاب ہیں۔ تھوک و پرچون ریٹس پر خریدی جاسکتی ہیں۔ یہ تمام اگربتیاں بغیر دم کے ہیں۔

نورانی اور قرآنی عملیات میں جو غیبی قوتیں ہوتی ہیں، وہ عربی خوشبو ہی کو پسند کرتے ہیں۔ عربی خوشبو اگر علیحدہ بازار سے لے کر کوئلوں پر ڈال کر جلائیں تو مشکل بھی ہوتی ہے اور خرچہ بھی زیادہ ہوتا ہے۔ اس کی بہ نسبت اگربتی جلانا آسان بھی ہے اور سستا بھی۔ کسی عمل کی زکوٰۃ ادا کر رہے ہوں، کسی مریض کا علاج کر رہے ہوں، کوئی وظیفہ کر رہے ہوں...... ہر صورت میں خوشبو جلانے سے فائدہ زیادہ ہوتا ہے۔

**(Amdano) کمپنی:** (ا)7+(۲)5+ Rs-50، لوبان Rs-70

لیونڈر، ٹیوب روز، عنبر، ورد، گل گلزار، مسک، حنا، کیوی، کیوڑا Rs-40

**گول ڈبہ:** (ا) مجموعہ (۲) ناگ چمپا (۳) موتیا (۴) صندل مسیور (۵) غلاف کعبہ (۶) 2in1 (۷) ندالعود Rs-50

**پوچی:** (ا) دربار (۲) روز (۳) عود (۴) 2in1 (۵) وڈ (۶) البخور (۷) سلو Rs-40

خاص الخاص مہاراجہ اگربتی جس کی ایک اگربتی 5 گھنٹے جلتی ہے۔ Rs-65

**بخور الحرم:** (ا) عود Rs-80 (۲) شمامہ العنبر (۳) جاسمین (۴) فل (۵) الورد (۶) المسک (۷) موتیا (۸) حنا (۹) لوبان Rs-75

**مہران:** (ا) بخور (۲) صندل (۳) روح العود (۴) غلاف کعبہ (۵) حجر اسود (۶) لوبان (۷) مشک Rs-60

تھری ان ون Rs-40، 10+(200 اگربتی) Rs-180، 5+(125 اگربتی) Rs-115، 50+50 (100 اگربتی) Rs-100،

کورم (100 اگربتی) Rs-100، ABC (100 اگربتی) Rs-100

**ستارہ:** مشک، صندلین، افشاں، غلاف کعبہ، عود الشمس، حجر اسود Rs-60

**دلدار:** شاندار، انارکلی، مست قلندر Rs-25، صندل Rs-40

ممتاز 7+(200 اگربتی) Rs-200، 50+50 (100 اگربتی) Rs-100، دلدار 4+(100 اگربتی) Rs-95، روبی گولڈ Rs-40، مراٹھا ملن Rs-30،

ستار 7+ Rs-45، دلدار 10+(200 اگربتی) Rs-170، دلدار 5+(125 اگربتی) Rs-110، لوبان اگربتی Rs. 50/-

3/1، چنبیلی، موتیا، گلاب Rs-35، رات کی رانی، چمن کے پھول Rs-25، العود Rs-50

ڈینگی اگربتی (مچھروں کی قاتل) Rs-35

**AL Emirates** (ا) العود کمبوڈی (۲) صندل (۳) حجر اسود (6 اگربتی) Rs-160

جس کی خوشبو مسحور کن اور لاجواب ہے اور ایک اگربتی تقریباً ڈھائی گھنٹے جلتی ہے۔

نوٹ: تمام اگربتیاں عاملین ہول سیل ریٹ پر حاصل کریں۔

کھلی اگربتی اعلیٰ خوشبو 300 روپے کلو

روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔ پاکستان۔ فون: 042-35410586,0334-4312272

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 7 شعبان المعظم ۱۴۳۷ھ ..... مئی 2016ء شمارہ 1

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

نائب مدیر: مولانا حافظ محمد عرفان صاحب





سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772


ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے


Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com


| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبر شپ عام ڈاک | سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 1000 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
ٹیلی نار 03437772772 ...... یو پیسہ 33343082867
موبی کیش 03028401977۔ یو بی ایل اومنی 03437772772

**4 بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: **darulamal.org/payment**

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین ........ مئی ۲۰۱۶ سنہ ........ رجب ۱۴۳۷ سنہ ھ



## اہم اعلان

### پشاور/اسلام آباد/راولپنڈی کے روحانی علوم سیکھنے اور روحانی علاج کروانے والوں کیلئے زبردست خوشخبری

پشاور۔۔۔۔۔ ہر انگریزی مہینے کا پہلا ہفتہ

راولپنڈی/اسلام آباد۔۔۔۔۔ ہر انگریزی مہینے کا پہلا اتوار

دیگر شہروں کے شیڈول کا بھی بہت جلدی اعلان کر دیا جائے گا!

### مئی 2016ء کا شیڈول

پشاور۔۔۔۔۔ مورخہ 7 مئی 2016ء بروز ہفتہ

راولپنڈی/اسلام آباد۔۔۔۔۔ مورخہ 8 مئی 2016ء اتوار

اگر آپ بھی اپنے علاقے میں دارالعمل چشتیہ کی روحانی خدمات حاصل کرنا چاہتے ہیں یا روحانی کیمپ کا انعقاد کروانا چاہتے ہیں تو جلد از جلد رابطہ مندرجہ ذیل فون نمبرز پر رابطہ کریں تاکہ شیڈول میں آپ کے علاقے کو بھی شامل کیا جاسکے۔ **0343-4686217 , 0346-4661681**

### کراچی کے پروگرام کا خصوصی شیڈول

کراچی کا سفر شوال المکرم 1437ھ کے پہلے عشرہ (7 تا 17 جولائی 2016ء) میں متوقع ہے ان شاء اللہ۔

روحانی علوم سیکھنے کے خواہشمند اور ہماری روحانی علاج گاہ سے روحانی علاج کے سلسلے میں رابطہ کرنے والے دوست واحباب اس پر گرام کو نوٹ فرمالیں۔ (ادارہ)

# اہم گزارشات برائے قارئین

۱) دارالعمل چشتیہ کے اوقات کار صبح 10 بجے تا شام 7 بجے۔ چھٹی بروز جمعۃ المبارک۔ ان اوقات کے علاوہ تشریف نہ لائیں۔ ہمیشہ فون کر کے اور اپنا آرڈر کنفرم کر کے آئیں۔

۲) روحانی ملاقات یا علاج کے لئے بروز اتوار شام 4 بجے سے 7 بجے کے درمیان تشریف لائیں۔ شکریہ

۳) اپنے متعلقہ شعبہ کے نمبر پر رابطہ فرمائیں، دوسرے شعبوں کے نمبروں پر کال کر کے اپنا اور ادارہ کا وقت ضائع نہ کریں۔

۴) نمبر نہ ملنے کی صورت میں SMS کریں۔ دوسرے نمبروں پر مختلف نمبروں سے کال ہرگز نہ کریں۔ ایک ہی مسئلے کے لئے مختلف نمبروں پر کال کر کے ادارے کا وقت ضائع نہ کریں۔

۵) ابتداءً اپنے، آرڈر، سوال یا مسئلے کے لئے کال کریں، SMS پر کوئی جواب نہیں دیا جائے گا۔ بعد میں اہم پیغام کے لئے Sms کریں۔

۶) براہ کرم مس کال یا فضول SMS ہرگز نہ کریں۔

## اوقات کار و فون نمبرز کی تفصیلات

- مکتبۃ العارف: 0332-4487877
- مطب العارف والعارفی شہد SMS: 0307-5525103
- روحانی دکان: 0334-4312272
- دارالعمل چشتیہ (جنرل معلومات): 042-35410586

(فون نہ ملنے پر 0322-4773786 پر کال کریں)

- چھٹی: بروز جمعۃ المبارک (ملاقات کرنے یا فون سننے سے معذرت)
- ماہنامہ خزینہ روحانیات سرکولیشن، اشتہارات، مالی معاملات و شکایات: 0322-4773786

(اوقات فون: صبح 10 بجے......شام 7 بجے، چھٹی بروز جمعہ)

- جنرل روحانی معلومات وخط و کتابت: 0343-7772772

(اوقات فون: صبح 11 بجے......شام 5 بجے علاوہ جمعہ، اتوار)

- روحانی درسگاہ: مولانا عرفان صاحب 0345-4661681

(اوقات فون: دوپہر 2 بجے......مغرب علاوہ جمعہ اتوار)

- برائے جسمانی علاج ومشورہ وروحانی درسگاہ:

مولانا سلیم اللہ ظفر مدظلہ 0343-4686217

(اوقات فون: صبح 9 بجے......مغرب)

- زونگ نمبر: 0315-4777677 (جن حضرات کا زونگ کا پیکج ہو وہ اس نمبر پر کال کر سکتے ہیں)
- گذارشات: ☆مختصر، جامع اور کام کی بات کریں ☆جو حضرات لمبی بات کرتے ہیں وہ SMS کریں ☆جن کسٹمرز کو SMS کا کہ دیا جائے وہ صرف SMS کریں، کال ہرگز نہ کریں ☆اگر آپ کا پیکج ہے تو اپنے مطلوبہ نیٹ ورک پر کال کر سکتے ہیں ☆SMS کرنے سے گریز کریں، فون پر بات کریں ☆رقم جمع کروانے سے پہلے بل کا ٹوٹل بمع ڈاک خرچ معلوم کریں۔

## روحانی علاج کروانے والے متوجہ ہوں

ہمارے ادارے کی روحانی علاج گاہ سے علاج کروانے کے خواہشمند حضرات وخواتین سے گذارش ہے کہ درج ذیل اصولوں کی پابندی کریں۔

۱)......ہم فون پر یا online روحانی تشخیص نہیں کرتے۔ اس سلسلے میں اپنا اور ہمارا وقت ضائع نہ فرمائیں۔

۲)......تشخیص کا طریقہ ہم نے اپنی ویب سائٹ darulamal.org ردیا ہوا ہے۔ اب کسی شخص کی یا کسی جگہ کی تشخیص باآسانی خود کی جاسکتی ہے۔

۳)......روحانی علاج کے سلسلے میں مشورہ کرنا ہو تو رابطے کی تفصیل یہ ہے

**......ای میل: ruhaniilajgah@gmail.com

**......موبائل: سید محمد عامر صاحب۔ دوپہر 3 بجے تا رات 9 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0344-8439477۔ روحانی علاج گاہ۔ صبح 11 بجے تا شام 5 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0343-7772772

**......خط و کتابت: روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119 لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570۔ (جوابی لفافہ لازمی ساتھ بھیجیں)


+92-322-7772772

# اداریہ...

مولانا علی آفاق صاحب

مئی کا مہینہ ہر سال مزدوروں کے حقوق کی یاد دلاتا ہے اور بات کانفرنس، تقاریر، ریلیوں اور مختلف سیمینارز تک جا پہنچتی ہے۔ مگر عملی اقدام صفر ہی رہتا ہے۔ مزدور اس یوم مئی کے عالمی دن بھی مزدوری کیلئے، بچوں کی نگہداشت، دوا دارو اور بوڑھی ماں کی شوگر، بلڈ پریشر کی دوا کے حصول کیلئے پیسے اکٹھے کرنے نکلتا ہے۔ صاحب لوگ، میم خواتین صبح سویرے اٹھ کر تیار ہو کر فائیو سٹار ہوٹل پہنچ کر صرف تقریر، تصاویر اور گلا پھاڑ پھاڑ کر غریبوں کے حقوق پر ڈاکہ ڈالنے کے بعد ان کے حقوق کی دہائی دیتے نظر آتے ہیں۔

اب بات کر لیتے ہیں ماہ رجب کے مقدس مہینے کی آمد کی،

جس کے چاند نظر آنے پر حضور اقدس ﷺ ایک بہت مبارک دعا پڑھتے تھے اور یہ امت کیلئے بڑی اہم تعلیم ہے۔

"اللّٰھم بارك لنا فی رجب وشعبان وبلغنا رمضان"

یا اللہ ہمارے لیے رجب اور شعبان کے مہینوں کو بابرکت بنا اور ہمیں رمضان تک (عافیت) والی زندگی (رمضان کے روزوں اور برکات کے حصول کیلئے عطا فرما)۔

اللہ تعالیٰ ہمیں بھی رمضان المبارک کی تیاری، آداب و فضائل کو مدنظر رکھ کر زندگی گزارنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اپریل کے مہینہ میں خاص نمبر کی اشاعت کا اہتمام، ہمارے میگزین کا طرہ امتیاز ہے۔ اس مرتبہ خاص نمبر "اسمائے الحسنیٰ" کے مبارک موضوع پر تھا۔ آسان وظائف، اعمال، دعاؤں اور اعمال کی عام اجازت کے حوالے سے ایک خاص اور شاہکار نمبر تھا۔ یہ بات میرے منہ یا قلم کی نہیں ہے بلکہ فیڈ بیک کے طور پر سینکڑوں خطوط، ای میلز، ٹیلی فونز کے ذریعے اس میگزین کی پذیرائی پر ہم تمام قارئین، محبین، معاونین اور طالبین کے انتہائی مشکور ہیں۔ اس موقع پر ایک اہم بات کی طرف توجہ دلانا ضروری سمجھتا ہوں کہ ساری کتب، انٹرنیٹ، فیس بک پیجز پر موجود وظائف کیلئے عام اجازت ہوتی ہے۔ اس کے لئے کسی سے بھی اجازت لینے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اس بات کو ہم ادارہ کی جانب سے بار ہا ذکر کرتے رہتے ہیں۔ مگر پھر بھی یہ بات اداریہ میں ذکر کرنے کی ضرورت اس وجہ سے پیش آئی ہے کہ مختلف دوستوں نے پوچھا کہ کیا اس وظیفہ کو ہم پڑھ سکتے ہیں؟ ہمیں اجازت ہے؟

تو ہم نے اپنے رسائل میں ہر صفحے پر اور ہر وظیفے کے ساتھ جس کی عام اجازت ہوتی ہے، تحریر کر دیا ہے کہ یہ وظیفہ ہے۔ جناتی اور روحانی طاقت یا نیٹ ورک کا عمل نہیں لہٰذا اس کو پڑھنے اور معمول بنانے کیلئے کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔

لہٰذا اس معاملے میں کسی میگزین کے اس جملے سے ہرگز دھوکہ مت کھائیں کہ "عام اجازت ہے"

پچھلے کئی سالوں سے مختلف شہروں اور دور دراز علاقوں سے اس بات کی درخواست اور خواہشات کا اظہار کیا جا رہا تھا کہ ادارہ کی جانب سے ایک جماعت مختلف شہروں کا دورہ کرنے اور مشکلات میں گھرے ہوئے بہن، بھائیوں کی روحانی امداد کیلئے جائے۔ لوگوں کو گھروں میں جادو، جنات کا سامنا ہے، کاروبار پر شیاطین مسلط ہیں۔ مدارس میں مختلف مشکلات کا رونا ہے۔ اس مسئلے کو مدنظر رکھتے ہوئے مجلس عاملہ اور حضرت سیدی مرشدی و مولائی خالد مقبول صاحب نے فیصلہ فرمایا ہے کہ ہر ماہ اسلام آباد، راولپنڈی اور پشاور سمیت تمام شہروں کے دورہ کیلئے شیڈول طے کیا جائے۔ آپ سب قارئین اس شیڈول کو میگزین خزینہ روحانیات کے مختلف صفحات میں ملاحظہ فرما سکیں گے۔ روحانی دورہ جات کی تفصیلات کیلئے دیئے گئے موبائل نمبرز سے تفصیلات اور معاملات طے کیے جا سکتے ہیں۔ شکریہ

# چوبیس (24) انسانی خواہشات اور روحانی امراض کا حل ارشاداتِ رسولِ مقبول ﷺ کی روشنی میں

تحریر: صوفی غلام سرور شباب صاحب قادری مدظلہٗ (حویلی لکھا)

قانونِ فطرت کے تحت اس جہانِ فانی کی ہر ایک قوم اور اس کا ایک ایک فرد کسی نہ کسی مسئلہ سے برسرِ پیکار رہا ہے اور آئندہ بھی رہے گا۔ مگر ہم سب اپنے رحیم و کریم آقا حضرت محمد مصطفی ﷺ کے فرموداتِ عالیہ پر عمل پیرا ہو کر ان مسائل اور مشکلات پر غالب آسکتے ہیں۔ ذیل میں سرکارِ دو عالم ﷺ اور ایک بدوی کے درمیان سوالات اور جوابات کی صورت میں ایک مکالمہ پیش آیا تھا۔ اس وقت دربارِ رسالت مآب میں جلیل القدر صحابی حضرت خالد بن ولیدؓ موجود تھے۔ (بحوالہ مسندِ احمد اور کنز الایمان)

حدیثِ پاک کا سلیس اور بامحاورہ ترجمہ ملاحظہ فرمائیں۔ اس پر عمل پیرا ہو کر دینی و دنیوی مصائب اور مشکلات سے نجات حاصل کریں اور ساتھ ساتھ سنتِ رسول اللہ ﷺ پر عمل کرنے کا ثواب بھی حاصل کریں۔

(1)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں امیر (غنی، دولت مند) یعنی امیر کبیر بننا چاہتا ہوں۔ اس مسئلہ میں میری راہنمائی فرمائیں''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''قناعت اختیار کرو! تم امیر ہو جاؤ گے''۔

(2)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں سب سے بڑا عالم بننا چاہتا ہوں۔ اس مسئلہ میں میری راہنمائی فرمائیں''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تقویٰ اختیار کرو عالم بن جاؤ گے''۔

(3)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! عزت والا بننا چاہتا ہوں۔ اس مسئلہ میں میری راہنمائی فرمائیں''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''لوگوں کو نفع پہنچاؤ''۔

(4)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! عادل بننا چاہتا ہوں۔ اس مسئلہ میں میری راہنمائی فرمائیں''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جو اپنے لیے اچھا سمجھتے ہو وہی دوسروں کے لیے پسند کرو''۔

(5)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! طاقتور بننا چاہتا ہوں۔ اس سلسلہ میں مجھے کیا کرنا چاہئے''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اللہ تعالیٰ پر توکل کرو''۔

(6)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں اللہ رب العزت کے حضور خاص الخاص مرتبہ اور درجہ حاصل کرنا چاہتا ہوں۔ اس سلسلے میں کیا کچھ کرنا چاہئے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ذکرِ الٰہی بکثرت کیا کرو''۔

(7)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! روزی و رزق کی کشادگی چاہتا ہوں۔ اس کے لیے مجھے کیا کچھ کرنا ہوگا؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ہمیشہ باوضو رہو''۔

(8)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں چاہتا ہوں کہ میری ہر دُعا اللہ تعالیٰ کے حضور مقبول ہو تو اس مقصد کے لیے مجھے کیا کچھ کرنا چاہیے؟''

رسول علیہ السلام نے ارشاد فرمایا: ''کبھی بھی کوئی حرام مال نہ کھاؤ''۔

(9)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں ایمان کی تکمیل چاہتا ہوں۔ اس مقصد کے لیے مجھے کیا کچھ کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اپنے اخلاق و عادات اچھے کر لو''۔

(10)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں قیامت کے روز اللہ تعالیٰ سے ملاقات کا خواہش مند ہوں مگر گناہوں سے بالکل پاک ہو کر۔ تو اس کارِ عظیم کے لیے مجھے کیا عمل اختیار کرنا ہوگا؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جنابت کے فوراً بعد غسل کیا کرو''۔

(11)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں گناہوں میں کمی چاہتا ہوں۔ تو اس مقصد کے لیے مجھے کون سا عمل کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''کثرت سے استغفار کیا کرو''۔

(12)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں روزِ قیامت نور میں اُٹھنا چاہتا ہوں۔ تو اس مقصد کے حصول کے لیے مجھے کون سا عمل کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ظلم کرنا چھوڑ دو''۔

(13)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں چاہتا ہوں کہ اللہ مجھ پر رحم کرے۔ تو اس مقصد کے لیے مجھے کون سا عمل کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تم اللہ تعالیٰ کی مخلوق پر رحم کیا کرو۔ اللہ تعالیٰ تم پر رحم فرمائے گا''۔

(14)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں چاہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ میرے گناہوں کی پردہ پوشی فرمائے۔ تو اس مقصدِ عظیم کے حصول کے لیے مجھے کون سا عمل اختیار کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''لوگوں کے عیبوں پر پردہ ڈالو۔ اللہ تعالیٰ تمہارے عیبوں پر پردہ ڈالے گا''۔

(15)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں رسوائی سے بچنا چاہتا ہوں۔ اس مقصد کے حصول کے لیے مجھے کیا کچھ کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''زنا سے بچو''۔

(16)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں چاہتا ہوں کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا محبوب بن جاؤں۔ اس عظیم مقصد کی خاطر مجھے کیا کچھ کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جو جو بھی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کو محبوب ہے، تم اس اس کو اپنا محبوب بنالو''۔

(17)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں اللہ تعالیٰ کا فرمانبردار بندہ بننا چاہتا ہوں۔ میری راہنمائی فرمائیں''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''فرائض کی ادائیگی کا اہتمام کرو''۔

(18)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں احسان کرنے والا بننا چاہتا ہوں۔ تو مجھے کیا کچھ کرنا چاہیے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: '' اللہ کی بندگی اس یقین کے ساتھ کرو کہ تم اسے دیکھ رہے ہو۔ اگر یہ تصور نہ کر سکو تو پھر یہ یقین کرلو کہ اللہ رب العزت تمہیں دیکھ رہا ہے''۔

(19)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! مجھے گناہوں سے کون سی چیز معافی دلائے گی؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تین چیزیں ہیں: (۱) خوفِ خداوندی اور ندامت کے آنسو (۲) عاجزی وانکساری (۳) بیماری''۔

(20)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! دوزخ کی آگ کو کون سی چیز ٹھنڈا کرے گی؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''دنیا کی مصیبتوں پر صبر کرو۔ یہ کام دوزخ کی آگ کو ٹھنڈا کردے گا''۔

(21)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! اللہ قادر و قہار کے غصے کو کیا چیز سرد کرتی ہے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''دو عمل ہیں: ایک چھپا کر صدقہ کرنا اور دوسرے صلہ رحمی کرنا''۔

(22)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! فرمایئے کہ سب سے بڑی برائی کون سی ہے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ایک بخل اور دوسری بداخلاقی''۔

(23)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! سب سے بڑی اچھائی کون سی ہے؟''

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تین ہیں: (۱) اچھے اخلاق (۲) تواضع (۳) صبر''۔

(24)۔ بدوی نے سوال کیا ''یا رسول ﷺ! میں اللہ تعالیٰ کے غصے سے بچنا چاہتا ہوں۔ اس سلسلہ میں میری راہنمائی فرمائیں''۔

رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کی مخلوق پر غصہ کرنا چھوڑ دو۔ اللہ تعالیٰ کے غصہ سے بچے رہو گے''۔ (تمت بالخیر)

**نوٹ** (۱) یہ ترجمہ تحت اللفظ نہیں ہے۔ (۲) یہ ترجمہ اصطلاحی اور سلیس ترجمہ ہے۔ (۳) یہ ترجمہ عشقِ رسول اللہ ﷺ اور ادبِ رسول اللہ ﷺ کو مدنظر رکھ کر کیا گیا ہے۔ (۴) ذرا حبِ نبی ﷺ میں ڈوب کر غور وفکر کریں اور روحانی فیوض وبرکات مشاہدہ کریں۔

# اخلاقِ حمیدہ... توبہ

تحریر: امام غزالی رحمہ اللہ (تلخیص شدہ مضمون)

## توبہ سے اللہ تعالیٰ کی خوشی کا اندازہ

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ''مسلمانو! تم سب اللہ کی طرف رجوع کرو، بے شک وہ توبہ کرنے والوں سے محبت کرتا ہے''۔ اور جناب رسول مقبول ﷺ فرماتے ہیں ''جس نے گناہ کے بعد توبہ کرلی، وہ گویا بے گناہ ہوگیا''۔

## توبہ کے معنی اور ابتدائی درجہ

توبہ کے معنی رجوع کرنے اور بعید سے قریب کی طرف لوٹ آنے کے ہیں۔ مگر اس کے لیے بھی ایک ابتداء ہے اور ایک انتہاء ہے۔ ابتداء تو یہ ہے کہ قلب پر نورِ معرفت کی شعاعیں پھیل جائیں اور دل کو اس مضمون کی پوری آگاہی حاصل ہوجائے کہ گناہ سمِ قاتل ہے اور تباہ کردینے والی شے ہے اور پھر خوف وندامت پیدا ہوکر گناہ کی تلافی کرنے کی سچی اور خالص رغبت اتنی پیدا ہوجائے کہ جس گناہ میں مبتلا تھا، اس کو فوراً چھوڑ دے اور اس کے ساتھ ساتھ ہی جہاں تک ہوسکے گزشتہ تقصیر وکوتاہی کا تدارک کرے۔ جب ماضی اور مستقبل اور حال ...... تینوں زمانوں کے متعلق توبہ کا ثمرہ پیدا ہوجائے تو گویا توبہ کا وہ کمال حاصل ہوگیا جس کا نام توبہ کی انتہا ہے۔

## فصل ..... توبہ ہر شخص پر واجب ہے

توبہ ہر شخص پر واجب ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو مخاطب بناکر فرماتا ہے کہ ''ایمان والو! تم سب توبہ کرو تاکہ فلاح پاؤ''۔ اس لئے ہر مومن پر اس کا واجب اور ضروری ہونا تو ظاہر ہے۔ اب رہا تمام بنی آدم اور ہر فردِ بشر پر توبہ کا وجوب، سو اس کی وجہ یہ ہے کہ آدمی چار قسم کی صفات سے مرکب ہے کیونکہ اس کے خمیر میں بہائم کی خصلت اور درندوں کی خصلت، مکرو فریب اور عزت کی طلب کا مادہ شامل ہے۔ وہ چار صفات یہ ہیں:

اول: حرص وشہوت اور فسق وفجور داخل ہے، جو بہائم کی خصلت ہے۔

دوم: غصہ اور حسد اور بغض وعداوت کا وہ مادہ اس کے اندر موجود ہے جو درندوں کی خاصیت ہے۔

سوم: مکروفریب اور دھوکہ مکاری اس میں رکھی ہوئی ہے جو شیطانی اخلاق ہیں۔

چہارم: کبروغرور وتعلّی وتفاخر، حبِّ مدح وحبِّ جاہ، حکمرانی وسلطنت، حکومت وشان اور غلبہ وعزت کی طلب کا مادہ اس میں موجود ہے اور یہ سب ربوبیت (رب ہونا) کی صفات ہیں۔

## معصوم وبے گناہ کو بھی توبہ کی حاجت ہے

اور اگر یہ بھی مان لیا جائے کہ کوئی انسان فرشتہ سیرت اور ایسا مہذب بن گیا کہ اس کی کوئی عادت اور کوئی خصلت بھی ایسی نہیں ہے، جس کی اصلاح کی ضرورت ہو، تب بھی کوئی وقت تو ایسا ضرور ہوگا جس میں اللہ تعالیٰ کی یاد سے اس کو غفلت ہوگی اور چونکہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ جب پروردگار کو بھولو تو فوراً یاد کرلیا کرو اس لئے پھر بھی اس حالت سے رجوع کرنے اور غفلت سے یاد کی طرف پلٹنے کی ضرورت ہوئی اور اس رجوع کا نام توبہ ہے۔

اور اگر یہ بھی مان لیا جائے کہ کوئی شخص اللہ کی یاد میں ہر آن مستغرق اور محو ہے کہ کوئی لحظہ بھی قلب کو غفلت نہیں ہوتی، اگرچہ اس درجہ استغراق دشوار بلکہ قریب قریب ناممکن کے ہے، تاہم اگر ایسا مان بھی لیا جائے تو ہمیں کہیں گے کہ انسان جس مقام اور جس مرتبہ میں ہے اس سے عالی مرتبہ پر پہنچنے سے پہلے پھر بھی توبہ کا محتاج ہے کیونکہ ہر مقام اور مرتبہ اپنے سے عالی اور مافوق مقام ومرتبہ کے اعتبار سے ناقص کہلاتا ہے اور ناقص سے باہر نکلنا اور عالی وکامل پر پہنچنا ہر شخص پر لازمی ہے۔ پس جب تک بھی اس میں رہے گا تو ضرور توبہ کا محتاج رہے گا اور جب دوسرے درجہ پر پہنچے گا تو چونکہ وہ درجہ بھی اپنے مافوق درجہ کے اعتبار سے ناقص ہے، اس لئے جب تک اس سے باہر نہ نکلے اور اوپر نہ پہنچے اس وقت تک وہاں بھی توبہ کا حاجت مند ہوگا، اسی طرح سلسلہ چڑھتا رہے گا اور جوں جوں ترقی کرے گا توں توں توبہ کا

ضرورت مند ہوگا۔ چونکہ مراتب قرب خداوندی غیر متناہی (نہ ختم ہونے والے) ہیں یعنی کوئی مرتبہ بھی ایسا نہیں ہے جس کے مافوق اور بالا کوئی دوسرا مرتبہ نہ ہو لہٰذا کوئی حالت بھی ایسی نہ نکلے گی جس میں انسان کو نسبتاً ناقص مرتبہ میں رہنے کی وجہ سے خطاوار و عاجز اور عالی مرتبہ تک پہنچنے کے سبب توبہ کا ضرورت مند نہ کہا جائے۔ یہی بات ہے جناب رسول مقبول ﷺ اپنی معصوم اور بے گناہ ذات کے لئے فرماتے ہیں کہ "میں رات دن میں ستر مرتبہ توبہ اور استغفار کیا کرتا ہوں"۔

ہاں یہ ضرور ہے کہ عام لوگوں کی توبہ ظاہری گناہوں سے ہوا کرتی ہے اور صالحین کی توبہ باطنی گناہوں اور مذموم اخلاق سے ہوا کرتی ہے اور متقین کی توبہ شک وشبہات کے ابتلا (مبتلا ہونا) سے ہوتی ہے اور محبین کی توبہ اس غفلت سے ہوتی ہے جس نے ذکر الٰہی کو کسی لحظہ میں بھلا دیا تھا اور عارفین کی توبہ اس مقام سے ہوتی ہے جس پر پہنچے ہوئے ہیں مگر اس کے مافوق دوسرا مرتبہ ہے جس پر ان کو پہنچنا چاہئے اور چونکہ حق تعالیٰ کے قرب کے مراتب و مقامات غیر متناہی و بیشمار ہیں، اس لئے عارفین کی توبہ کا منتہی (انتہا) نہیں اور نہ اس کے خاتمہ کا کوئی وقت متعین ہے۔

## شرائط توبہ کے پورے ہو جانے پر قبولیت میں شک نہیں

توبہ کی جب تمام شرائط پوری ہو جائیں گی تو اس کی قبولیت میں شک نہ ہوگا کیونکہ قبول ہونے کے معنی یہ ہیں کہ انسان کے قلب میں انوار معرفت کی تجلیات کے قبول کرنے کی استعداد پیدا ہو جائے اور ظاہر ہے کہ انسان کا قلب آئینہ کی مانند ہے جس پر خواہشات نفسانیہ اور حرص وہوا کے باعث غبار جم جاتا ہے یا گناہ کی وجہ سے سیاہی چھا جاتی ہے مگر نیک کام جو بمنزلہ نور کے ہیں اپنی روشنی اور چمک دمک سے اس تاریکی کو دور کر کے آئینہ قلب کو صیقل کرتے رہتے ہیں، اس لئے جب انسان کوئی برا کام کرے گا اور نادم و پشیمان ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوگا تو ضرور ایسی حالت ہوگی جیسے کپڑے پر صابن لگانے سے ہوتی ہے کہ اگر صابن باقاعدہ لگایا گیا ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ میل نہ اترے۔ اسی طرح اگر دل اخلاص و توجہ کے ساتھ اللہ کی طرف متوجہ ہوا ہے تو ناممکن ہے کہ قلب میں صفائی وانشراح (کھل جانا یا فرحت) اور تجلیات معرفت کی استعداد و قابلیت نہ پیدا ہوں، ہاں بعض بزرگوں کو توبہ کے بعد قبولیت توبہ میں جو شک ہوا ہے وہ حقیقت میں قبولیت توبہ کے شرائط جمع ہونے میں شک ہوا ہے۔ نامعلوم ساری شرطیں پوری ہوئیں یا نہیں۔ اسی طرح اگر توبہ کے تمام شرائط جمع ہونے کا پورا یقین ہو جائے تو پھر اس کی قبولیت میں شک ہونے کے کوئی معنی نہیں۔ غرض جب ثابت ہو گیا کہ ہر شخص کو توبہ کی ضرورت ہے اور ہر فرد بشر اس معالجہ کا محتاج ہے تو اس میں غفلت کرنا ٹھیک نہیں ہے کیونکہ غفلت اور ہوائے نفس ایسا مہلک مرض ہے جس کی وجہ سے انسان اللہ کی معصیت اور گناہ کے کام پر اصرار اور مداومت کرنے لگتا ہے اور ظاہر ہے کہ اصرار یعنی بار بار کرنے سے صغیرہ گناہ بھی کبیرہ گناہ ہو جاتا ہے پس جب اس اصرار کو چھوڑ دو گے تو اس باطنی مرض سے نجات مل جائے گی۔

# مختلف طریقوں سے روحانی تشخیص کرنا سیکھیں

آج کے دور میں ایک طرف تو جنات، شیاطین اور جادو کے اثرات بہت تیزی سے پھیل رہے ہیں تو دوسری طرف غلط قسم کے عاملین اور روحانی معالجین بھی تیزی سے پھیل رہے ہیں۔ مریضوں اور سائلوں کو غلط تشخیص بلکہ جھوٹی تشخیص کر کے ڈراتے ہیں اور ان سے پیسے بٹورتے ہیں۔ اور بھی بے شمار غلط کام کرواتے ہیں۔

صحیح علاج کے لئے صحیح تشخیص ہونا نہایت ضروری ہے۔ غلط تشخیص سے معالج آغاز سے ہی غلط طرف چل پڑتا ہے۔ اسی طرح ہر گھر میں ایک فرد ایسا ضرور ہونا چاہئے جس کو روحانی تشخیص کرنا کسی نہ کسی درجے میں آتی ہوتا کہ بوقتِ ضرورت وہ تشخیص کر کے فیصلہ کر سکے کہ مریض کو روحانی معالج کی ضرورت ہے یا جسمانی معالج کی۔ اور فراڈ اور غلط قسم کے عاملوں سے خود، اپنے گھر والوں اور دوسروں کو بھی بچا سکے۔

اسی ضرورت کے تحت دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے علم التشخیص کا ابتدائی کورس مرتب کیا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد ایک عام آدمی بھی اس قابل ہو جاتا ہے کہ وہ مختلف طریقوں سے مریض کی روحانی تشخیص کر کے با آسانی بتا سکتا ہے کہ مسئلہ جسمانی ہے یا روحانی۔

یہ کورس ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ بہت سے عاملین تشخیص کے فن سے ناواقف ہوتے ہیں۔ ان کے لئے کورس بہت مفید ہے۔ اس میں کئی طرح کے اعمال کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔ کورس کی فیس **3000** روپے ہے۔ مدت دو سے تین ماہ ہے۔ جو افراد پہلے سے عملیات سے منسلک ہیں یا چلہ کشی نہیں کر سکتے، وقت نہیں ہے، وہ خاص اجازت لے کر سیکھ سکتے ہیں۔ ان کے لئے فیس **6000** روپے ہے۔

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور
فون دفتر: 042-35410586 موبائل دفتر: 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com



# سخت جادو اور جنات کا خاص توڑ ”سری والا عمل“

سخت قسم کے جادو اور جنات سے نجات کے لئے ”سری والا عمل“ خاص مجرب عمل ہے، جس کے فوری اثرات دیکھنے میں آتے ہیں۔ اس عمل کے پیچھے جو مخلوق کام کرتی ہے، وہ جادو اور جنات سے نمٹنے کی ماہر ہے۔

اس عمل کو اس وقت کیا جاتا ہے جب سخت قسم کے جادو اور جنات کے ضدی اثرات سے نجات نہ مل رہی ہو۔

**ہدیہ: 3100 روپے**

یہ عمل صرف عاملین کے لئے ہے یا پھر ان افراد کے لئے، جنہوں نے چند بنیادی اعمال کئے ہوئے ہوں۔ اور روحانی دفاع بھی ان کو حاصل ہو۔

اس عمل کی اجازت لینے کے بعد عامل جب چاہے، اس عمل کو استعمال کر سکتا ہے۔ روزانہ کا ورد کرنے میں بمشکل ایک منٹ لگتا ہے۔

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# اپنا اسم اعظم معلوم کریں

اپنے نام کے مطابق اسم اعظم معلوم کریں اور اس کے ورد سے فائدہ اُٹھائیں۔ ہر شخص کی مختلف خواہشات اور حاجات ہوتی ہیں۔ مگر ہر حاجت یا خواہش کے لئے الگ الگ وظائف پڑھنا بہت مشکل ہے۔ اس کی جگہ اپنا اسمِ اعظم کا ورد کرنا، جملہ حاجات کے لئے بہت فائدہ مند ہے۔

**فیس 1000 روپے**

اسمِ اعظم کی تجویز کے لئے اپنا نام مع والدہ و تاریخ پیدائش اور مختصراً حاجات کی تفصیل لکھیں۔

رابطہ: روحانی علاج گاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ 54570
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

# یَا مُقَدِّمُ اور یَا مُوَخِّرُ کے خواص اور اثرات ۔ حضرت مولانا انظر شاہ کاشمیریؒ

## یَا مُقَدِّمُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور بعض کے نزدیک مشترک ہے۔ اس کے اعداد ایک سو چوراسی (۱۸۴) ہیں۔

### عبادت کرنے کی طاقت اور فرمانبرداری نفس

اگر کوئی کمزور یہ چاہے کہ مجھ میں اتنی طاقت آجائے کہ میں اللہ جل شانہ کی اطاعت اور وظائف وغیرہ پڑھنے میں اپنے اندر قوت محسوس کرنے لگوں تو وہ اس اسم پاک کو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ وظیفہ پڑھے تو قوتِ بجا آوری طاعات اسے حاصل ہو اور اس کا نفس اطاعت الٰہی اور فرماں برداری کرنے لگے۔

### لڑائی کے موقع پر تکلیف وسختی سے حفاظت

اگر کوئی جہاد کے موقع پر یا کسی لڑائی میں اس اسم کو پڑھے یا اس کا تعویذ باندھے، کوئی تکلیف اسے نہ پہنچے اور نہ کوئی سختی اور رنج اٹھائے۔

### کسی کو عاشق بنانا

اگر کوئی ۵۴ مرتبہ پڑھے اور کسی قسم کی مٹھائی پر دم کر کے کسی کو کھلائے، وہ اس کا عاشق ہو جائے۔

المقدم کا نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۵۲ | ۵۳ | ۳۸ |
| ۴۷ | ۴۴ | ۴۳ | ۵۰ |
| ۴۲ | ۴۹ | ۴۸ | ۴۵ |
| ۵۴ | ۳۹ | ۴۰ | ۵۱ |

## یَا مُوَخِّرُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم مشترک ہے اور اس کے اعداد آٹھ سو چھیالیس (۸۴۶) ہیں۔

### اللہ کی یاد کے علاوہ آرام نہ پائے

جو شخص اس کی مداومت کرے، اس کا دل اللہ تعالیٰ کی یاد کے سوا آرام نہ پائے۔

### دلی مقاصد پورے ہوں

جو کوئی ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ اس کو پڑھے، اس کے دلی مقاصد پورے ہو جائیں۔

### نفس مطیع ہو

جو شخص اکتالیس (۴۱) مرتبہ ہر ایک نماز کے بعد پڑھے، اس نفس اس کا مطیع ہو جائے۔

الموخر کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۷ | ۲۱۷ | ۲۱۸ | ۲۰۴ |
| ۲۱۲ | ۲۱۰ | ۲۰۹ | ۲۱۵ |
| ۲۰۸ | ۲۱۴ | ۲۱۳ | ۲۱۱ |
| ۲۱۹ | ۲۰۵ | ۲۰۶ | ۲۱۶ |

# سورۂ فاتحہ کے اعمال

مرتب: سید محمد عامر علوی

## اپنی خواہش اور جائز تمناؤں کو پورا کرنا

علامہ بونی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی شہرہ آفاق کتاب ''شمس المعارف'' میں ''کنز المقربین لابن السبعین'' کے حوالہ سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور امام غزالی رحمہ اللہ کے اعمال سے نقل کیا ہے کہ جو شخص سو(۱۰۰) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے گا، وہ بہت جلد اپنی خواہش اور جائز تمناؤں کو پورا ہوتے ہوئے دیکھے گا۔ اور اسے ہر قسم کی بے اطمینانی اور دشمن کی گرفت سے امن حاصل ہوگا۔

## ضرورت پوری ہو

جس شخص کو کوئی ضرورت پیش آجائے، وہ مغرب کی نماز کے بعد چالیس(۴۰) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ لے، ان شاء اللہ، اس کے اپنی جگہ سے اٹھنے سے قبل ہی وہ ضرورت پوری ہوجائے گی۔

## برائے قبولیت دعا

سورۃ الفاتحہ(فاتحۃ الکتاب) اس سورت کا دوسرا نام ''منجیۃ'' یعنی نجات دلانے والی بھی ہے۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے: ''یہ سورت ہر اس مقصد کے لیے مفید ہے، جس کے لیے اسے پڑھا جائے''۔ (درمنثور:۱/ ۲۳-۲۲)

اس سورت میں اللہ رب العزت کے پانچ انتہائی عظیم الشان اور شرف و مرتبہ والے اسماء مذکور ہیں۔ انہی میں اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم بھی ہے، جس کی فضیلت یہ ہے کہ اگر اس کے ساتھ دعا کی جائے تو قبول ہوتی ہے اور سوال کیا جائے تو عطاء کیا جاتا ہے۔

## وسعتِ رزق، دوسروں سے بے نیاز

جو شخص دوسروں سے بے نیازی اور رزق میں وسعت چاہتا ہو، وہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اٹھائیس مرتبہ سورۂ فاتحہ کی تلاوت کرے۔

## نامردی کا علاج

إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ ۝ (الفاتحہ:۴)

ہر روز نمازِ فجر کے بعد سورۂ فاتحہ کی یہ آیت مبارکہ تین سو(۳۰۰) مرتبہ پڑھ لیں اور یہ عمل ایک سو بیس(۱۲۰) دن تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ، نامردی کا خاتمہ ہوجائے گا۔

## نزلہ وزکام کا علاج......وظیفہ

تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر نزلہ وزکام کے مریض پر دم کیا جائے تو ان شاء اللہ، وہ اچھا ہوجائے گا۔

## طاعون اور ہیضہ کا علاج

سورۂ الفاتحہ بمعہ بسم اللہ، اکتالیس(۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے طاعون اور ہیضہ کے مرض سے شفاء نصیب ہوگی۔

## کینسر کا علاج

فجر کی سنتوں کے بعد اور فرضوں سے پہلے اکتالیس(۴۱) مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی میم کو الحمد کے لام سے ملا کر پوری سورۃ الفاتحہ پڑھیں اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلا دیں۔ نہایت ہی مجرب عمل ہے۔

## اگر کسی کو قرآن مجید حفظ نہ ہوتا ہو تو

سورۃ الفاتحہ ایک سو(۱۰۰) مرتبہ بعد نمازِ عشاء پڑھے۔ ان شاء اللہ، اس کی برکت سے قرآن کریم حفظ ہوگا۔

## پیاس کی شدت کا علاج

صبح صادق کے وقت دونوں ہاتھوں پر سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے چہرے اور تمام بدن پر پھیرنے سے اس روز پیاس کا غلبہ نہ ہوگا۔

## سارا سال امن وامان، تنگ دستی سے حفاظت

جو شخص سورۂ فاتحہ کو رمضان کی پہلی شب اکتالیس بار پڑھ لے، وہ سارا سال امن وامان اور حفاظت میں رہے، پورا سال تنگدستی پیش نہ آئے۔

## آسان عملیات حب (شومنتر) (نئی کتاب)

قیمت 750 روپے

مصنف: سلیم قادری اشاعت: دستی بیاض

صفحات: 153 / فوٹوسٹیٹ / امپورٹڈ کاغذ

تسخیر حب لاجواب ☆ حب کا تیر ☆ حب قرآنی ☆ حب موکل ☆ منتر نوری ☆ منتر یادودو ☆ عمل آیت الکرسی ☆ مٹھائی کا دم ☆ حب بادام ☆ موہنی کاجل ☆ حب لاچی ☆ حب کریم ☆ حب عطر ☆ حب آیت کریمہ ☆ سفلی اعمال غیر مسلم ☆ عطر محبت ☆ طلسمی سرمہ ☆ سادھنی موہنی ☆ محبت کے پھول ☆ حب گڑ ☆ منتر حب موہن ☆ لاجواب منتر ☆ حب اکسیری ☆ موہنی منتر ☆ حب کا جادو اثر عمل ☆ حب کالی دیوی ☆ حب ڈھائیہ ☆ حب تکبیر ☆ حب خاص ☆ سرمہ تسخیر ☆ حب پھول ☆ حب بھیروں ☆ ہنومان کی چوکی ☆ حب مسلمہ ☆ عمل حب ☆ دھرم داس ☆ حب اصحاب کہف ☆ حب لونا چماری ☆ حب اشوپ دیوی ☆ حب پھول دیوی ☆ حب یا مزمل ☆ حب کچھیہ دیوی ☆ حب مرچ سیاہ ☆ حب کالی ناگنی ☆ منتر اسرار خفیہ ☆ منتر بیر بیتال ☆ منتر کالا کلوا ☆ مطلوب حاضر ☆ پریم کاجل ☆ تسخیر محبوب ☆ روٹھے مطلوب کو منانا

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

## مجربات قلندری (نئی کتاب)

مصنف: پیر ناصر قلندری کوہاٹ
امپورٹڈ کاغذ (فوٹوسٹیٹ)

صفحات: 160 قیمت: 750 روپے

عملیات و تعویذات کے بنیادی اصول ☆ بروج ☆ ستارے ☆ نقشہ جات ☆ ساعات وسیارگان ☆ دافع جادو وسحر ☆ سخت سے سخت کالے جادو کا توڑ ☆ بندش گھریلو جھگڑے ☆ جادو پلٹانا ☆ ہر قسم کی بندش ختم ☆ دفع آسیب وجنات ☆ رجعت و پاگل پن ☆ حاضری جنات ☆ جن، بھوت، پری دیو کو حاضر کرانا ☆ سفلی علم کا خاتمہ ☆ شفائے امراض ☆ تعویذات محبت ☆ آتشی ☆ آبی ☆ خاکی ☆ بادی ☆ عملیات عداوت و دشمنی وجدائی ☆ تباہی دشمن ☆ زبان بندی ☆ تیغ بندی ☆ خواب بندی ☆ غائب اور مفرور کی واپسی ☆ لاپتہ کو معلوم کرنا ☆ استخارے ☆ چوری شدہ مال کی واپسی ☆ دریافت دفینہ وخزانہ غائب ☆ عامل کا عمل ختم کرانا ☆ منسوخی تبادلہ ☆ مکان خالی کرانا ☆ بے اولادی ☆ اولاد نرینہ ☆ آیات شفاء ☆ قہر سے خلاصی ورہائی ☆ طلسمی حاضرات ☆ حاضرات اسمائے ظہیری ☆ طلسمات حب و تسخیر ☆ روحانی علاج

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

## کلید الحوائج (نئی کتاب)

تالیف: حکیم محمد شریف سعیدی پاک پتنی
تعداد صفحات رجسٹرڈ سائز 293

بزرگان دین کے نہایت آسان اور مجرب اعمال
خوشخط کتابت (فوٹوسٹیٹ) امپورٹڈ کاغذ

قیمت 1050 روپے

غمگین شخص اور اذان۔ نظر بد کا علاج۔ لاعلاج مرض کا علاج۔ محبت کا پان۔ حفاظت ہر قسم۔ حب کا نادر عمل۔ روحانی مخلوق سے ملاقات۔ استخارہ۔ محبت کی الائچی۔ زیارت فوت شدگان۔ دشمن کو جو چاہے سزا دیں۔ حب کیلئے۔ لاعلاج امراض۔ کامیاب عمل حب۔ رزق میں برکت۔ عالم اور عامل جن سے دوستی۔ حب کیلئے راکھ ارنڈ۔ دانت، داڑھ، کان درد۔ مجرب استخارہ۔ چور خود بخود حاضر۔ ایک رات میں حاجت پوری۔ خارش بالکل ختم۔ انسانی روح سے ملاقات۔ تسخیر کا کامیاب عمل۔ خواب میں ڈرنا۔ سفید، پیلا اور کالا یرقان۔ دوستی۔ ہر مرض کا علاج۔ جوڑ درد۔ دولت مندی۔ شوہر زوجہ میں موافقت وغیرہ

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

## طلسمات بخاری (نئی کتاب)

حضرت سید صفدر شاہ بخاری کے عطا کردہ مجرب طلسمات وعملیات

مرتب: فیصل حمید نقشبندی قادری تعداد صفحات: 79
دستی بیاض (فوٹوسٹیٹ) امپورٹڈ کاغذ قیمت: 340 روپے

طلسمات سبع سیارگان۔ طلسم حب خاص۔ طلسم زبان بندی۔ طلسم تسخیر ومحبت۔ طلسم بخت کشائی دختران۔ طلسم فروخت مال ومتاع۔ طلسم دفع آسیب۔ عمل وطلسم برائے ختم بندش۔ طلسم عجائب۔ طلسم دفع جن پری۔ طلسم برائے آسیب وجن۔ طلسم حیض بند۔ طلسم حفاظت جان۔ طلسم بخار۔ طلسم برائے بچاؤ نظر بد۔ طلسم برائے بستہ مردوزن۔ طلسم برائے کشادگی بخت دختران۔ طلسم برائے امان سفر۔ طلسم برائے برکت واغناء وغیرہ۔

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

**خوشخبری** عارف باللہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر کی CD اور مواعظ نئے ٹائٹل میں چھپ کر آگئے ہیں۔ آج ہی مفت منگوائیں۔ عام ڈاک کے لیے 20 کالوڈ اور رجسٹرڈ ڈاک کیلئے 60 کالوڈ اس نمبر پر کروائیں اور اپنا پتہ sms کریں۔ 0322-4773786

# حجۃ الاسلام امام ابو حامد محمد ابن محمد الغزالی نوراللہ مرقدہ کے اعمال

مرتب: مولانا محمد عرفان صاحب

## دشمن کا حصار اور اس کو لڑنے سے روک دینا

مندرجہ ذیل یہ آیات لکھو۔ اور ایسے درخت پر لٹکا دو، جس میں کانٹے نہ ہوں، ایسے شخص کے ذریعہ جو خائف القلب (دل کا ڈرا ہوا) اور کمزور ہو تو دشمن نہ ہتھیار اور نہ نیزے اٹھائیں گے ہمیشہ، آیات حرمت کی وجہ سے۔ اور نہ وہ دشمنی کو عملی شکل دینے پر قادر ہوں گے، جب کہ آیات درخت پر معلق ہوں۔ آیات یہ ہیں:

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِرُسُلِهِمْ لَنُخْرِجَنَّكُمْ مِّنْ اَرْضِنَآ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ رَبُّهُمْ لَنُهْلِكَنَّ الظّٰلِمِيْنَ۔ وَلَنُسْكِنَنَّكُمُ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ذٰلِكَ لِمَنْ خَافَ مَقَامِيْ وَخَافَ وَعِيْدِ۔ اربطت باسماء اللہ تعالی و بھذہ الآیات ایدی قبیلۃ فلاں۔ اللّٰھم اربط عنا ھذہ القبیلۃ المذکورہ بید کل جائر و فاسد و قاتل و کافر و منافق و فاسق و ظالم من قبیلۃ بنی فلاں بنوں الآیات ایدی قبیلۃ وَخَابَ كُلُّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ۔ مِّنْ وَّرَآئِهٖ جَهَنَّمُ وَيُسْقٰى مِنْ مَّآءٍ صَدِيْدٍ۔ يَّتَجَرَّعُهٗ وَلَا يَكَادُ يُسِيْغُهٗ وَيَاْتِيْهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّمَا هُوَ بِمَيِّتٍ وَمِنْ وَّرَآئِهٖ عَذَابٌ غَلِيْظٌ۔ مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ اَعْمَالُهُمْ كَرَمَادِ اشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيْحُ فِيْ يَوْمٍ عَاصِفٍ لَا يَقْدِرُوْنَ مِمَّا كَسَبُوْا عَلٰى شَيْءٍ ذٰلِكَ هُوَ الضَّلٰلُ الْبَعِيْدُ۔ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ۔ وَّمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ۔ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ جَمِيْعًا فَقَالَ الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا فَهَلْ اَنْتُمْ مُّغْنُوْنَ عَنَّا مِنْ عَذَابِ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ قَالُوْا لَوْ هَدٰىنَا اللّٰهُ لَهَدَيْنٰكُمْ سَوَآءٌ عَلَيْنَآ اَجَزِعْنَآ اَمْ صَبَرْنَا مَا لَنَا مِنْ مَّحِيْصٍ۔ اللّٰھم ابط عنا ھذہ القبیلۃ المذکورۃ بید کل جائر و فاسد و قاتل و کافر و منافق و ظالم من قبیلۃ بنی فلاں بنوں وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔

اس تعویذ کو باوضو لکھنا اور قبلہ رُخ ہو کر صلوٰۃ الحاجت پڑھنا شرط ہے۔

## سر درد کا علاج

جس شخص نے مکھی کو پکڑا اور اس کو ایک کالے کپڑے میں ڈال کر اس کو اس طرح باندھا کہ سانس لینے کے لیے مکھی کو ہوا جاتی رہے، پھر اس کپڑے کو اس شخص کے سر پر باندھ دیا، جس کو سر درد کی شکایت ہے تو اللہ تعالی کے حکم سے اس کے سر کا درد ختم ہو جائے گا۔

## چور کا پیشاب بند کرنے کا تعویذ

مندرجہ ذیل کلمات کو ایک کاغذ پر لکھو۔ پھر اس کو شیشی میں ڈال دو اور مضبوط بند کر دو۔ پھر کسی قبر میں دفن کر دو اور ان کلمات کو پڑھو: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللّٰھم انی حصرت و حبست بول سارق متاع فلاں ابن فلانۃ بحرمۃ ھذہ الاسماء شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثا شمخیثاشمخیثا شمخیثا ھیا ھیا ھیا ھیا ھیا ھیا شراھیا شراھیا شراھیا شراھیا شراھیا شراھیا شراھیا آل شدای اصباوت آل شدای لح لح لح لح لح لح لح اب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت اللّٰھم انی اسالک یاذا العزیاذا الجلال والاکرام ان تحصر بول سارق متاع فلاں بن فلانۃ بحرمۃ ھذہ السماء العظیمۃ یاعظیم۔

# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کن کن چیزوں سے پناہ طلب کی

## محمد عمران فردوسی

مصائب، آلام، فتن، عذاب، بُری عادات، بُرے افعال، بیماریاں، حادثات، آزمائشیں، ظلم، زیادتی، شیطانی وسوسے اور دیگر اشیاء کہ جن سے رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالیٰ سے پناہ طلب فرمائی، وہ مندرجہ ذیل ہیں۔ ان کی ادائیگی کا طریقہ یہ ہے کہ 90 نمبر دعا تک اگر اپنے لیے پناہ مطلوب ہوتو الفاظ کے شروع میں (اللھم انی اعوذبك من) کے الفاظ لگائیں لیکن اگر پہلے سے (من) موجود ہے تو (من) لگانے کی ضرورت نہیں اور اگر ایک سے زیادہ کے لیے پناہ چاہتے ہیں، مثلاً: اپنے بچوں، گھر والوں، مقتدیوں اور دیگر افراد کے لیے تو (اللھم انا نعوذبك) لگائیں گے اور 90 سے آخر تک مکمل دعا ہی لکھ دی گئی ہے۔

| نمبر | دعا | ترجمہ و حوالہ |
|---|---|---|
| 1 | ضِيقِ الْمَقَامِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ | ''قیامت کے دن جگہ کی تنگی سے''۔ (سنن النسائی:5537) |
| 2 | اَنْ اَمُوْتَ لَدِيْغًا | ''سانپ، بچھو کے ڈسنے کی بنا پر موت واقع ہونے سے''۔ (سنن النسائی:5536) |
| 3 | اَنْ اَمُوْتَ فِيْ سَبِيْلِكَ مُدْبِرًا | ''میدان جنگ سے پیٹھ پھیر کر مرنے (موت) سے''۔ (سنن النسائی:5533) |
| 4 | اَنْ يَّتَخَبَّطَنِيَ الشَّيْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ | ''وفات کے وقت شیطان کے خبطی (بدحواس) بنا دینے سے''(سنن النسائی:5533) |
| 5 | مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ | ''جو میں نے کیا اور جو میں نے نہیں کیا اس کے شر سے''۔ (صحیح مسلم:2716) |
| 6 | اَنْ اُغْتَالَ مِنْ تَحْتِيْ | ''اچانک اپنے نیچے سے ہلاک کیے (زمین میں دھنس) جانے سے''۔ (سنن النسائی:5532) |
| 7 | مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ | ''جو میں نے کیا اس کے شر سے''۔ (صحیح مسلم:6323۔ سنن النسائی:5524) |
| 8 | فِتْنَةِ الْاَحْيَاءِ وَالْاَمْوَاتِ | ''زندہ اور مردوں کے فتنہ سے''۔ (سنن النسائی:5510) |
| 9 | سُوْءِ الْمَنْظَرِ فِي الْاَهْلِ وَالْمَالِ | ''اہل وعیال میں بُری صورت حال نظر آنے سے''۔ (صحیح مسلم:1343، جامع الترمذی:3439) |
| 10 | اَلْحَوْرِ بَعْدَ الْكَوْرِ | ''نفع کے بعد نقصان سے، کمال کے بعد تنزل سے''۔ (صحیح مسلم:1343، جامع الترمذی:3439) |

| | | |
|---|---|---|
| 11 | مِنْ اَنْ اَزِلَّ اَوْ اَضِلَّ | ''یہ کہ میں لغزش کا شکار ہو جاؤں یا میں گمراہ ہو جاؤں''۔(سنن النسائی:5488۔5541) |
| 12 | اَنْ اَجْهَلَ اَوْ يُجْهَلَ عَلَيَّ | ''کسی سے بدتمیزی کرنے یا مجھ سے بدتمیزی ہونے سے''۔(سنن النسائی:5488،5541) |
| 13 | شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا | ''جو آسمان سے اترتا اور چڑھتا ہے اس کے شر سے''۔(السلسۃ الصحیحہ :6/237،2738) |
| 14 | شَرِّ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ | ''دجال کے فتنہ کے شر سے''۔(صحیح البخاری:6377،النسائی:5468) |
| 15 | اَنْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ | ''ظلم کرنے یا مظلوم ہونے سے''۔(النسائی:5462) |
| 16 | فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَالْمَمَاتِ | ''زندگی وموت کے فتنہ سے''۔(صحیح البخاری:6367) |
| 17 | عَذَابِ الْقَبْرِ | ''قبر کے عذاب سے''(صحیح البخاری:6364) |
| 18 | عِلْمٍ لَا يَنْفَعُ | ''بے فائدہ علم سے''۔(صحیح مسلم:2722،النسائی:5444) |
| 19 | قَلْبٍ لَا يَخْشَعُ | ''ایسے دل سے جس میں عاجزی نہیں''۔(صحیح مسلم:2722،النسائی،5444) |
| 20 | دُعَاءٍ لَا يُسْمَعُ | ''نہ سنی جانے والی دعا سے''۔(سنن النسائی:5444) |
| 21 | نَفْسٍ لَا تَشْبَعُ | ''سیر نہ ہونے والے نفس سے''۔(صحیح مسلم:2722) |
| 22 | مِنْ شَرِّ سَمْعِيْ | ''اپنے کانوں کے شر سے''۔(جامع الترمذی:3492،النسائی:5446) |
| 23 | شَرِّ بَصَرِيْ | ''اپنی آنکھوں کے شر سے''۔(جامع الترمذی:3492،النسائی:5446) |
| 24 | شَرِّ لِسَانِيْ | ''اپنی زبان کے شر سے''۔(جامع الترمذی:3492،النسائی:5446) |
| 25 | شَرِّ قَلْبِيْ | ''اپنے دل کے شر سے''۔(جامع الترمذی:3492،النسائی:5446) |
| 26 | شَرِّ مَنِيِّيْ | ''اپنی منی (شرمگاہ) کے شر سے''۔(جامع الترمذی:3492،النسائی:5446) |
| 27 | شَرِّ فِتْنَةِ الْغِنٰى | ''غنی کے فتنہ کے شر سے''۔(صحیح البخار6368) |
| 28 | شَرِّ مَا ذَرَاَ فِي الْاَرْضِ وَبَرَاَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا | 'جو اس نے زمین میں پھیلائی، پیدا کی اور جو اس سے نکلتی ہے اس کے شر سے''۔ (السلسۃ الصحیحہ 339/2،حدیث:840) |
| 29 | اَنْ اُرَدَّ اِلٰى اَرْذَلِ الْعُمُرِ | ''رذیل عمر (انتہائی بڑھاپے) کی طرف لوٹائے جانے سے''۔(صحیح البخاری:6365) |
| 30 | فِتْنَةِ الدُّنْيَا | ''دنیا کے فتنہ سے''۔(صحیح البخاری:6365) |
| 31 | دَرْكِ الشَّقَاءِ | ''بدبختی میں پڑنے سے''۔(صحیح البخاری:6616،6347،النسائی:5494) |
| 32 | سُوْءِ الْقَضَاءِ | ''برے فیصلے سے''(صحیح البخاری:6616،6347،النسائی:5494) |
| 33 | جَهْدِ الْبَلَاءِ | ''سخت آزمائش سے''۔(صحیح البخاری:6616،6347،النسائی:5494) |

| نمبر | الفاظ | ترجمہ و حوالہ |
|---|---|---|
| 34 | الْجُبْنِ | ''بزدلی سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 35 | الْبُخْلِ | ''بخیلی سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 36 | الْجُنُونِ | ''پاگل پن سے''۔(النسائی:5495) |
| 37 | الْجُذَامِ | ''کوڑھ کی بیماری سے''۔(النسائی:5495) |
| 38 | الْبَرَصِ | ''برص (پھل بہری) کی بیماری سے''۔(النسائی:5495) |
| 39 | سَيِّئِ الْأَسْقَامِ | ''بری، خطرناک بیماریوں سے''۔(النسائی:5495) |
| 40 | وَعْثَاءِ السَّفَرِ | ''سفر کی مشقت سے''۔(صحیح مسلم:1343، جامع الترمذی:3438، النسائی:5500) |
| 41 | كَآبَةِ الْمُنْقَلَبِ | ''سفر سے پریشان کن واپسی سے''۔<br>(صحیح مسلم:1343، جامع الترمذی:3438، النسائی:5500) |
| 42 | دَعْوَةِ الْمَظْلُومِ | ''مظلوم کی بددعا سے''۔(صحیح مسلم:1343، النسائی:5500) |
| 43 | مِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ | ''رات اور دن کے فتنوں کے شر سے''۔(السلسلۃ الصحیحہ/2/339،840) |
| 44 | الْكَسَلِ | ''سستی (کاہلی) سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 45 | الْعَجْزِ | ''عاجزی سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 46 | الْهَرَمِ | ''انتہائی بڑھاپے سے''۔(صحیح البخاری:6371، النسائی:5534) |
| 47 | الْهَمِّ | ''فکر سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 48 | الْحُزْنِ | ''غم سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 49 | غَلَبَةِ الرِّجَالِ | ''لوگوں کے غالب آنے سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 50 | ضَلَعِ الدَّيْنِ | ''قرض کے چڑھ جانے سے''۔(صحیح البخاری:6363) |
| 51 | الْمَغْرَمِ | ''چٹی پڑنے/تاوان سے''۔(صحیح البخاری:6368) |
| 52 | عَذَابِ النَّارِ | ''آگ کے عذاب سے''۔(صحیح البخاری:6368) |
| 53 | عَذَابِ جَهَنَّمَ | ''جہنم کے عذاب سے''۔(صحیح مسلم:128) |
| 54 | مِنْ حَرِّ النَّارِ | ''آگ کی حرارت (تپش) سے''۔(سنن النسائی:5521) |
| 55 | التَّرَدِّي | ''زوال، اور گر جانے سے''۔(سنن النسائی:5533) |
| 56 | الْهَدْمِ | ''دیوار کے گرنے سے (موت واقع ہونے سے)''۔(سنن النسائی:5533) |
| 57 | الْغَرَقِ | ''پانی میں ڈوبنے سے''۔(سنن النسائی:5533) |

| | | |
|---|---|---|
| 58 | الحَرِیْقِ | ''آگ کے عذاب (میں جلنے) سے''۔(سنن النسائی:5533) |
| 59 | مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ | ''جو میں پاتا ہوں اور جس سے میں ڈرتا ہوں اس کے شر سے''۔(صحیح مسلم:2202) |
| 60 | الْمَأْثَمِ | ''گناہ سے''۔(صحیح البخاری:6368) |
| 61 | الْفَقْرِ | ''فقیری سے''۔(سنن النسائی:5463) |
| 62 | الْقِلَّةِ | ''قلت، کمی سے''۔(سنن النسائی:5463) |
| 63 | الذِّلَّةِ | ''ذلت سے''۔(سنن النسائی:5463) |
| 64 | فِتْنَةِ النَّارِ | ''آگ کے فتنہ سے''۔(صحیح البخاری:6368) |
| 65 | فِتْنَةِ الْقَبْرِ | ''قبر کے فتنہ سے''۔(صحیح البخاری:6368) |
| 66 | الْجُوْعِ | ''بھوک سے''۔(صحیح البخاری:6368) |
| 67 | شَرِّ الشَّيْطَانِ وَشِرْكِهٖ | ''شیطان کے شر اور اس کے شرک سے''۔(السلسلۃ الصحیحہ:252/6،حدیث:2753) |
| 68 | مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ | ''ہر قسم کے شیطان سے''۔(صحیح البخاری:3371) |
| 69 | كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ | ''ہر لگ جانے والی نظر سے''۔(صحیح البخاری:3371) |
| 70 | فُجَاءَةِ نِقْمَتِكَ | ''تیری ناگہانی گرفت سے''۔(صحیح مسلم:2739) |
| 71 | الْخِيَانَةِ | ''امانت میں خیانت سے''۔(سنن النسائی:5470) |
| 72 | شَرِّ عِبَادِهٖ | ''اس کے بندوں کے شر سے''۔(السلسلۃ الصحیحہ:263/1،حدیث:264) |
| 73 | الشِّقَاقِ | ''(احکام الٰہی کی) مخالفت سے''۔(سنن النسائی:5473) |
| 74 | سُوْءِ الْاَخْلَاقِ | ''بُرے اخلاق سے''۔(سنن النسائی:5473) |
| 75 | غَلَبَةِ الْعَدُوِّ | ''دشمن کے غلبہ سے''۔(سنن النسائی:5477) |
| 76 | شَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ | ''دشمن کے خوش ہونے سے''۔(سنن النسائی:5477) |
| 77 | مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ | ''اپنے نفس کے شر سے''۔(السلسلۃ الصحیحہ:2525/6،حدیث:2753) |
| 78 | مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ | ''جو اس نے پیدا کیا اس کے شر سے''۔(صحیح مسلم:2708،جامع الترمذی:3437) |
| 79 | هَامَّةٍ | ''زہریلے جانور سے''۔(صحیح البخاری:3371) |
| 80 | زَوَالِ نِعْمَتِكَ | ''تیری نعمت کے زائل ہوجانے سے''۔(صحیح مسلم:2739) |
| 81 | تَحَوُّلِ عَافِيَتِكَ | ''مصیبت آنے سے تیری عافیت کے چلے جانے سے''۔(صحیح مسلم:2739) |
| 82 | جَمِيْعِ سَخَطِكَ | ''ہر قسم کی ناراضگی سے''۔(صحیح مسلم:2739) |

| 83 | شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ | ''رات کو لڑنے والے کے شر سے''۔(السلسلۃ الصحیحۃ:339/2، حدیث:840) |
|---|---|---|
| 84 | غَلَبَةِ الدَّيْنِ | ''سخت مقروض ہونے سے''۔(سنن النسائی:5477) |
| 85 | شَرِّ فِتْنَةِ الْفَقْرِ | ''غریبی کے فتنہ کے شر سے''۔(صحیح البخاری:6377) |
| 86 | الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ | ''خبیث جنوں اور جنیوں سے''۔(صحیح مسلم:375) |
| 87 | مِنْ مُنْكَرَاتِ الْأَخْلَاقِ وَالْأَعْمَالِ وَالْأَهْوَاءِ | ''برے اخلاق، اعمال اور خواہشات سے''۔(جامع الترمذی:3591) |
| 88 | مِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ | ''گرہوں میں پھونکنے والیوں کے شر سے''۔(مسند احمد:9756) |
| 89 | مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ إِذَا حَسَدَ | ''حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرے''۔(مسند احمد:9756) |
| 90 | مِنَ الشَّرِّ كُلِّهِ عَاجِلِهِ وَآجِلِهِ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ أَعْلَمْ | ''ہر قسم کے شر سے جلدی آنے والے سے بھی اور دیر سے آنے والے سے بھی، جس کا مجھے علم ہے، اس سے بھی اور جس کا مجھے علم نہیں، اس سے بھی''۔(ابن ماجہ:3846، الأدب المفرد:639) |
| 91 | اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِعَفْوِكَ مِنْ عِقَابِكَ | ''تیرے درگزر کرنے کے ساتھ تیری سزا سے پناہ مانگتا/مانگتی ہوں''۔ (صحیح مسلم:486، سنن النسائی:5534) |
| 92 | اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ | ''تیری رضا کے ساتھ تیری ناراضگی سے پناہ مانگتا ہوں''۔ (صحیح مسلم:486، سنن النسائی:5531) |
| 93 | اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنْكَ | ''تیرے ساتھ تجھ سے پناہ''۔(یعنی تیری رحمت کے ساتھ تیری عقوبت سے)(صحیح مسلم:486) |
| 94 | أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْ غَضَبِهِ وَعِقَابِهِ | ''میں اللہ کی پناہ میں آتا ہوں اس کے غصے اور ناراضگی سے''۔(صحیح مسلم:2739) |
| 95 | رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِينِ وَأَعُوذُ بِكَ رَبِّ أَنْ يَحْضُرُونِ | ''شیطانوں کے چوکوں اور ان کے اپنے پاس حاضر ہونے سے''۔(المومنون:23:97) |
| 96 | اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوبَتِكَ | ''تیرے درگزر کرنے کے ساتھ تیری سزا سے''۔(صحیح مسلم:486) |

**نوٹ** رسولِ اکرم ﷺ کا پناہ طلب کرنا، دراصل امت کو سکھانا ہے کہ ان چیزوں سے پناہ طلب کرو۔ آج کے پُرفتن دور میں، بہت ضروری ہے کہ ہم اللہ ﷻ کی پناہ مانگتے رہیں۔ سوال یہ ہے کہ کن کن چیزوں سے پناہ مانگی جائے۔ تو اسی کے لیے یہ مضمون قارئین کی خدمت میں پیش کیا گیا ہے تاکہ وہ ان الفاظ میں پناہ مانگ سکیں جو اللہ ﷻ کے محبوب ﷺ نے ادا کیے اور جو یقیناً یقیناً اللہ ﷻ کے ہاں محبوب ومقبول ہیں۔ ان الفاظ کی مقبولیت یقینی ہے۔

جو احباب عربی صحیح پڑھ اور سمجھ سکتے ہوں، وہ تو عربی ہی پڑھ لیں۔ عربی صحیح پڑھ نہ سکتے ہوں تو وہ اردو کا ترجمہ دیکھیں اور وہی الفاظ دہرائیں۔ جو عربی پڑھ سکتے ہوں مگر سمجھ نہ سکتے ہوں، وہ عربی کے ساتھ اردو بھی لازمی پڑھیں۔ ایک بات یاد رکھیں کہ دعائیں پڑھی نہیں جاتیں، مانگی جاتی ہیں۔ خ

# عام اجازت کے اعمال

مرتب: مولانا قاری ممتاز صاحب

## مصائب کا ہجوم

حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہٗ فرماتے ہیں کہ روزانہ نصف رات کے بعد گھر کے سب افراد یا جتنے بھی افراد یہ عمل کرسکیں، کر لیا کریں اور اس عمل کو 120 دن تک برابر جاری رکھیں۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ بیت اللہ کی طرف رخ کر کے ننگے پاؤں اور ننگے سر یہ عمل کریں۔ ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ ان کلمات کو پڑھیں:

یا مسبب الاسباب یا ارحم الراحمین یا رشید الحسیب یا عزیز الخلائق الباری الخالق المصور یا اکرم الاکرمین بحق محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

یہ عمل ان دنوں میں عورتوں کو نہیں کرنا چاہئے جن دنوں میں وہ نماز نہیں پڑھتیں۔ ان شاء اللہ 120 دن کے اندر رحمتِ خداوندی جوش میں آئے گی اور اللہ مدد کا کوئی راستہ کھولے گا۔

## بے روزگاری سے نجات پانے کے لیے

اگر کوئی شخص بے روزگاری کا شکار ہو تو ہر فرض نماز کے بعد سات (۷) مرتبہ اور مغرب کی نماز اور جمعہ کی نماز کے بعد ستر (۷۰) مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔ ان شاء اللہ بہت جلد بے روزگاری سے نجات نصیب ہوجائے گی۔

درود یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَھَبْ لَنَا۔ اَللّٰھُمَّ مِنْ رِزْقِكَ الْحَلَالِ الطَّیِّبِ الْمُبَارَكِ مَا تُقْصُوْنَ بِهٖ وَ جُوْهَنَا عَنِ التَّعَرُّضِ اِلٰی اَحَدٍ مِنْ خَلْقِكَ وَاجْعَلْ لَّنَا۔ اَللّٰھُمَّ اِلَیْهِ طَرِیْقًا سَھْلًا مِنْ غَیْرِ تَعَبٍ وَلَا نَصَبٍ وَلَا مِنَّةٍ وَلَا تَبِعَةٍ وَجَنِّبْنَا۔ اَللّٰھُمَّ الحرامَ حَیْثُ کَافَ وَ اَیْنَ کَانَ وَ عِنْدَ مِنْ کَانَ وَحُلْ بَیْنَنَا وَبَیْنَ اَھْلِهٖ وَاقْبِضْ عَنَّا اَیْدِیَھُمْ وَاصْرِفْ عَنَّا قُلُوْبَھُمْ حَتّٰی لَا نَتَقَلَّبَ اِلَّا فِیْمَا یُرْضِیْكَ وَلَا نَسْتَعِیْنُ بِنِعْمَتِكَ اِلَّا عَلٰی مَا تُحِبُّ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## نظر بد کا تعویذ

اگر کسی بچے کو بار بار نظر لگتی ہو تو اس کے لیے مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھ کر بچے کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈال دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ نظر بد سے محفوظ ہوجائے گا۔

۷۸۶

| یاحافظ | یاحافظ | یاحافظ |
|---|---|---|
| یاحافظ | یاحافظ | یاحافظ |
| یاحافظ | یاحافظ | یاحافظ |

**نوٹ:** اگر غیر عامل لکھے تو "یاحافظ" نوسو نواسی (۹۸۹) مرتبہ، اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر تعویذ پر دم کر کے دیں۔

## بے راہ روی اور دماغی خلل کا علاج

حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہٗ فرماتے ہیں کہ اس کا علاج سورۂ یٰسین کے ذریعہ کریں۔ سورۂ یٰسین کا نقش کسی عامل سے لکھوا کر اس کے گلے میں ڈالیں اور ایک بوتل پانی پر سورۂ یٰسین تیرہ (۱۳) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں۔ صبح و شام یہ پانی اپنے بھائی کو پلائیں۔ لگاتار چالیس (۴۰) دن تک پلائیں اور ہر جمعہ کی شب میں سورۂ یٰسین پڑھ کر، جب وہ سوجائے، اس کے دونوں کانوں میں دم کریں۔ ان شاء اللہ بے راہ روی سے بھی نجات ملے گی اور دماغی خلل اور اوپری اثرات سے بھی چھٹکارا نصیب ہوگا۔

## ہچکیوں کا علاج

جب ہچکیاں آرہی ہوں تو ایک گلاس پانی ۳ سانسوں میں پئیں اور ہر سانس میں سات مرتبہ "یَاحَفِیْظُ" پڑھیں۔ ان شاء اللہ ہچکیاں فوراً بند ہوں گی۔

# جنات سے تنگ مریض پڑھیں !!

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

جنات کا وجود برحق ہے، قرآن وحدیث میں بے شمار جگہ پر جنات کے وجود اوران کے حالات کا تذکرہ ملتا ہے۔

ان کی تعداد انسانوں سے کہیں زیادہ ہے، جنات کا انسانوں کو تنگ کرنا جسم میں داخل ہوکر دورہ ڈالنا، وغیرہ احادیث اور اقوال سے ثابت ہے! بعض لوگ بالکل ہی ان کا انکار کردیتے ہیں جو حقیقت میں قرآن وحدیث کا انکار ہے اور بعض بالکل ہی ہر معاملے میں جادو جنات کے وہم کا شکار ہو جاتے ہیں، یہ دونوں چیزیں ہی غلط ہیں۔ اعتدال میں رہ کر ماننا یہ بالکل ٹھیک ہے!! آج کل نوے فیصد لوگ جناتی مریض ہیں، اس کی وجہ شریعت سے دوری ہے، بغیر بسم اللہ شریف کے کھانا پینا بھی اس کی ایک بڑی وجہ ہے۔ احادیث میں آتا ہے کہ بغیر بسم اللہ شریف پڑھے کھانے میں شیطان شامل ہوجاتا ہے، شیطان کا تعلق جنات سے ہے۔ لہٰذا آپ کے کھانے پینے میں جناتی اثرات آپ کے پیٹ میں معدے میں گئے اور وہاں جاکر کئی بیماریوں کا سبب بنے۔ دوسری بڑی وجہ یہ ہے کہ احادیث میں آتا ہے کہ قضائے حاجت کیلئے جاؤ تو دعا پڑھو، یعنی آج کل کے دور میں جدید شکل اگر آپ لٹیرین، غسل خانہ میں یا پھر قدیم طرز جنگل میں ہی پیشاب پاخانہ کیلئے جائیں تو دعا پڑھیں اس دعا کے ترجمے اور مفہوم پر آپ غور کریں گے تو سارا مسئلہ سمجھ آجائے گا، لیکن نہ تو کوئی دعا پڑھتا ہے اور نہ ہی کوئی محفوظ ہے۔ کسی کے گھر میں جاکر آپ ان کے اثر سے کیسے محفوظ رہ سکتے ہیں؟ باقی اور بہت ساری اقسام اور وجوہات ہیں جو کسی اور مضمون میں ذکر کی جائیں گی، ان شاء اللہ۔ لہٰذا اگر آپ یا آپ کے گھر والوں، آپ کے رشتہ داروں ، آپ کے دوستوں، آپ کے جاننے والوں، آپ کے محلہ، گلی، قصبے، گاؤں، شہر میں کوئی ایسا مریض یا گھر یا فیکٹری، کارخانہ، شادی ہال وغیرہ جنات کے زیر اثر ہوں اور آپ کو یا ان کو کہیں سے فائدہ یا مسئلے کا حل نہ مل رہا ہو تو آپ مسئلے کا حل نہ مل رہا ہو تو آپ خود یا ان کو پورے، اعتماد، یقین کے ساتھ دارالعمل چشتیہ بھیجیں، ان شاء اللہ آپ کے تمام مسائل حل ہوجائیں گے۔

*..........*..........*..........*..........*

# جادو سے تنگ مریض پڑھیں !!

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

قرآن وحدیث کی روشنی میں جادو کرنے والا اور جادو کروانے والا دونوں کافر ہوجاتے ہیں !! لیکن پھر بھی لوگ باز نہیں آتے، یہ حرکتیں نہیں چھوڑتے۔ حیرانگی اس بات پر ہوتی ہے کہ کسی کا نقصان کرکے، کسی کو تکلیف میں مبتلا کرکے کسی کا کاروبار تباہ کرکے، فیکٹریاں بند کرواکے، دوکانیں، مارکیٹیں اجڑواکے، چلتی گاڑیوں کو بند کرواکے، گھروں میں، خاندانوں اور فیملیوں میں لڑائی جھگڑا کرواکے، ہنستے بستے جوڑوں میں تفرقہ ڈال کے، جادو کے ذریعے کسی کو پاگل دیوانہ کرکے بیماریوں میں مبتلا کرکے اس کو ہمیشہ کیلئے بستر مرگ پر ڈال کے، کسی کے بچے بچیوں کے مستقبل کو تباہ کرکے، ان کو آوارہ بناکے، ان کے رشتے بند کرکے، ان کی اولاد بند کرکے، بھینسوں بکریوں، مرغیوں جیسے بے زبان، جانوروں کو مار کے، کسی کو روپے پیسے کا محتاج بناکے، اس کی خوشیاں، مسرتیں، شادمانیاں سکون وچین، آرام، عزت، چھین کر تمہیں کیا ملا، کتنے نفلوں کا ثواب ملا، کیا وہ سب کچھ تمہیں مل گیا، یا مل جائے گا، نہیں ہرگز نہیں ایسے لوگ اپنی دنیا اور آخرت دونوں ہی برباد کرلیتے ہیں، دوسروں کو تباہ کرنے والے خود تباہ ہوجاتے ہیں، دوسروں کی خوشیاں چھیننے والے خود ہمیشہ کیلئے خوشیوں سے محروم ہوجاتے ہیں!

کاش کہ ایسے لوگوں کو سمجھ آجائے!!! ایسے ہزاروں لوگ دارالعمل چشتیہ سے رابطہ کرتے ہیں، الحمدللہ! اللہ نے سب کی پریشانیاں دور فرمادیں۔ اگر آپ بھی ایسی کسی پریشانی میں مبتلا ہیں اور آپ کو کہیں سے فائدہ فیض نہیں مل رہا تو آپ دارالعمل چشتیہ سے رابطہ فرمائیں۔ ان شاء اللہ آپ کی تمام پریشانیاں دور ہوجائیں گی۔

# مستحصلہ طرح عناصر السوال ........ اظہر عنایت شاہ صاحب (کوہاٹ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ قاعدہ حکیم سرفراز زاہد مرحوم کی کتاب انکشافات جفر کا ہے۔ وہ قواعد جو انتہائی آسان لیکن جواب دینے میں بہت عمدہ ہوں، ان میں یہ قاعدہ سرتاج ہے۔ جوابیہ سطر کتنے فیصدی خود ناطق، بار بط اور تسلسل کے ساتھ ہوتی ہے، اس کا فیصلہ درج ذیل امثلہ دیکھ کر آپ خود کرلیں۔ آیئے چند امثلہ ملاحظہ فرمائیں۔

پہلے قاعدہ کی تشریح حکیم صاحب مرحوم کے الفاظ میں:

1۔ صدق دل سے بسم اللہ پڑھ کر مکمل سوال معہ نام سائل لکھیں۔ سوال میں تمام معلومات مثلاً تاریخ، ماہ، سن عیسوی وغیرہ کا اضافہ کریں (محوری سوال میں) اور تمام سوال کو بسط کرلیں۔

2۔ اب طرح اربعہ عناصر کے مطابق چار چار کی گنتی سے حروف چن لیں۔ یعنی تمام حروف بسط سے چوتھا چوتھا حرف الگ کرلیں۔ یہی حروف مستحضرہ جواب دیں گے۔

3۔ حروف مستحضرہ کی تخلیص کرلیں اور چار بار مؤخر صدر کرلیں۔

4۔ مؤخر صدر کی چوتھی سطر میں ہی جواب ہے۔ اسے ناطق کریں۔ ناطق کرنے کے لیے درج ذیل تین قوانین کا استعمال ہوگا۔ (۱) حروف خود ناطق ہوں گے (۲) یا نظیرہ سے (۳) ورنہ ایقغ سے ناطق کریں۔

مثال نمبر 1: یا علیم۔ تسخیر خلق کے لیے سورۂ توبہ کی آخر دو آیات کتنی تعداد میں ورد کرنی چاہئیں؟

| اساس | ی | ق | ر | ب | ا | د | ز | ک | ت | و | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخرصدر 1 | ن | ی | و | ق | ت | ر | ک | ب | ز | ا | د |
| 2 | د | ن | ا | ی | ز | و | ب | ق | ک | ت | ر |
| 3 | ر | د | ت | ن | ک | ا | ق | ی | ب | ز | و |
| 4 | و | ر | ز | د | ب | ت | ی | ن | ق | ک | ا |
| ناطق | ر | و | ز | د | ع | ت | ی | ن | 100 | ک | ا |
| جواب | روز | | عدّ | | تین | | | 100 | کا | | |

واللہ اعلم بالصواب

مثال نمبر 2: یا علیم۔ جنات کو بذریعہ عمل تسخیر کرنا کیسا ہے؟

| اساس | ت | ذ | ھ | ر | ا |
|---|---|---|---|---|---|
| مؤخرصدر 1 | ا | ت | ر | ذ | ھ |
| 2 | ھ | ا | ذ | ت | ر |
| 3 | ر | ھ | ت | ا | ذ |
| 4 | ذ | ر | ا | ھ | ت |
| ناطق | ک | ر | ا | ھ | ت |

| جواب | کراہت |
|---|---|

واللہ اعلم بالصواب

مثال نمبر 3: یاعلیم۔ نفسیاتی امراض کی سب سے بڑی وجہ کیا ہے؟

| اساس | ی | ا | ض | ب | ر | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| موخرصدر 1 | ہ | ی | ر | ا | ب | ض |
| 2 | ض | ہ | ب | ی | ا | ر |
| 3 | ر | ض | ا | ہ | ی | ب |
| 4 | ب | ر | ی | ض | ہ | ا |
| ناطق | ب | ر | ی | ف | ق | س |
| جواب | بڑی | | | فسق | | |

واللہ اعلم بالصواب

مثال نمبر 4: یاعلیم۔ دنیا میں آبِ حیات کا وجود ہے یا نہیں؟

| اساس | ا | و | ہ | ن |
|---|---|---|---|---|
| موخرصدر 1 | ن | ا | ہ | و |
| 2 | و | ن | ہ | ا |
| 3 | ا | و | ہ | ن |
| 4 | ن | ا | ہ | و |
| ناطق | ن | ا | ہ | و |
| جواب | نا | | ھو | |

واللہ اعلم بالصواب

مثال نمبر 5: یاعلیم۔ جزائر برموڈہ کے پیچھے کیا حقائق ہیں؟

| اساس | ی | م | ک | ج | ا |
|---|---|---|---|---|---|
| موخرصدر 1 | ا | ی | ج | م | ک |
| 2 | ک | ا | م | ی | ج |
| 3 | ج | ک | ی | ا | م |
| 4 | م | ج | ا | ک | ی |
| ناطق | م | ج | ا | ذ | ی |
| جواب | مجازی | | | | |

واللہ اعلم بالصواب

مثال نمبر 6: یاعلیم۔ علم جفر کا شمار کن علوم میں ہوتا ہے؟

| اساس | ج | ا | ر | ل | ی | ت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخر صدر 1 | ت | ج | ی | ا | ل | ر |
| 2 | ر | ت | ل | ج | ا | ی |
| 3 | ی | ر | ا | ت | ج | ل |
| 4 | ل | ی | ج | ر | ت | ا |
| ناطق | ل | ی | ف | ر | ت | ا |
| جواب | لی | | فرِتا | | | |

فرتاء کے معنی الہام کے ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب

مثال نمبر 7: یاعلیم۔ علم جفر اخبار کو اظہر عنایت شاہ بن...... کس حد تک سمجھ سکے گا؟

| اساس | ج | خ | ک | ھ | ا | ن | ت | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخر صدر 1 | ی | ج | ت | خ | ن | ک | ا | ھ |
| 2 | ھ | ی | ا | ج | ک | ت | ن | خ |
| 3 | خ | ھ | ن | ی | ت | ا | ک | ج |
| 4 | ج | خ | ک | ھ | ا | ن | ت | ی |
| ناطق | ف | ی | ذ | ھ | ا | ن | ت | ۔ |
| جواب | فی | | ذہانت | | | | | |

واللہ اعلم بالصواب

نوٹ اگر اساس کے حروف کی تعداد سات اور آٹھ ہو تو مؤخر صدر کی چوتھی سطر بعینہ سطر اساس ہوگی۔

حکیم سرفراز احمد زاہد صاحب مرحوم اس قاعدہ کے بارے میں آخر میں لکھتے ہیں کہ ''قارئین کرام! طرح اربعہ عناصر کا یہ مستحصلہ نادر و نایاب ہے۔ انتہائی آسان سا قاعدہ ہے۔ آپ اس سے دنیوی ہر قسم کے سوالات چند منٹوں میں حل کر سکتے ہیں۔ اگر آپ کو ابجد ایقغ پر عبور حاصل ہو جائے تو مستحصلہ چٹکی بجاتے بجاتے ہی حل ہو جائے''۔

التماس خاص! ان عالمان جفر سے، جن کے پاس واقعی ایسے حقیقی قواعد موجود ہیں جواب تک منظر عام پر نہیں آئے۔ ان کو کتابی شکل میں لے آئیں۔

نوٹ: ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب کی علم الجفر پر انتہائی مفید کتاب ''فیضان الجفر'' ان شاء اللہ، جلد ہی چھپ کر مارکیٹ میں دستیاب ہوگی۔ یہ کتاب حقیقت میں ایک استاد کتاب کی حیثیت رکھتی ہے۔ ع

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## سخت جادو کی وجہ سے شدید سر درد

**سوال** میرے سر میں رات تین بجے سخت درد اٹھتا ہے جو کسی بھی طرح کنٹرول نہیں ہو رہا ہے۔ میں نے کئی ڈاکٹروں کو دکھایا ہے۔ مگر کوئی فائدہ نہیں ہو رہا ہے۔ میری مرنے والی حالت ہو جاتی ہے۔ نا قابل برداشت درد ہوتا ہے۔ مجھے کسی نے روحانی طور پر چیک کروانے کا کہا ہے تا کہ پتہ لگ جائے کہ کہیں جادو کا معاملہ تو نہیں؟ مہربانی فرما کر آپ تشخیص فرما دیں۔ اور اگر معاملہ ہے تو مجھے کیا کرنا چاہیے؟ (ش۔ف، کراچی)

**جواب** آپ کے حاسدین بہت ہیں۔ آپ پر سخت جادو کا حملہ ہوا ہے۔ یہ جادو صرف وظائف سے دور نہیں ہو سکتا۔ فوری طور پر کسی قریبی عامل سے رجوع فرمائیں یا ہمارے ادارے کی روحانی علاج گاہ سے رابطہ فرمائیں تا کہ با قاعدہ کوئی روحانی معالج آپ پر کیے ہوئے جادو کی کاٹ کر سکے۔

وقتی علاج کے لیے مکہ کی اذان سر میں درد ہونے سے قبل یعنی رات تین بجے سے قبل، تین یا پانچ مرتبہ سنیں۔ کانوں میں ہیڈ فون لگا کر سنیں تا کہ پوری آواز صحیح طرح سن سکیں۔ ان شاء اللہ، اس عمل سے اس دن درد نہیں ہوگا۔

*……….*……….*……….*

## چاکلیٹ مشین مسلسل خراب ہو رہی ہے

**سوال** میں نے ایک چاکلیٹ مشین لی ہے۔ جب سے مشین لی ہے، اس وقت سے مسلسل اس پر خرچہ ہو رہا ہے۔ میرا بہت نقصان ہو رہا ہے۔ مہربانی کر کے چیک کر لیں کہ کیا معاملہ ہے؟ (دل محمد، لاہور)

**جواب** کوئی جادو اور جنات کا معاملہ نہیں ہے۔ قدرتی معاملہ ہے۔ اللہ جل جلالہ کا کلام بکثرت پڑھا کریں۔ سورۂ توبہ کی آخری دو آیات ستر (۷۰) مرتبہ بعد نمازِ عشاء پابندی سے پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ ان شاء اللہ، حالات میں بہتری ہو جائے گی۔

*……….*……….*……….*

## اسکول میں کچا گوشت اور ہڈیاں

**سوال** میرا ایک اسکول ہے۔ اس کے باتھ روم اور گراؤنڈ میں ہڈیاں اور کچے گوشت کے ٹکڑے ملے ہیں۔ یہ دو ہفتوں کے دوران ہوا ہے۔ انہی دو ہفتوں میں دو بار یہ ہوا کہ جب میں اسکول داخل ہوا تو میرے جوتوں پر جانوروں کے فضلات لگے ہوئے تھے۔ مجھے اس سے پریشانی ہو گئی ہے۔ مہربانی فرما کر یہ بتائیں کہ یہ کوئی جادو یا جنات کا معاملہ ہے یا کوئی اتفاق ہے؟ اگر ہے تو مجھے کیا کرنا چاہیے؟ (م۔ع، لاہور)

**جواب** پریشانی کی کوئی بات نہیں ہے۔ آپ کے اسکول میں جنات کا آنا جانا ہے۔ انہی کی شرارت ہے لیکن وہ آپ کے لیے نقصان دہ نہیں ہیں۔ اس لیے ان کو کچھ نہ کہیں۔

جوتوں والی بات اتفاق ہے۔ کوئی خطرے کی بات نہیں ہے۔ ہفتے میں ایک بار سورۂ بقرہ اسکول میں پڑھوا لیا کریں اور پانی پر دم کروا کر اسکول کی پاک جگہوں پر چھڑک دیا کریں۔ چھڑکنے کا کام روزانہ کریں۔ احتیاط رہے کہ مقدس پانی ہے، بے ادبی نہ ہو۔

*……….*……….*……….*

## جنات اور جادو کی وجہ سے سخت لڑائیاں اور معاشی نقصان

**سوال** ہمارے گھر میں ہر وقت لڑائیاں رہتی ہیں۔ میرے شوہر بہت غصہ والے ہیں۔ ان ہی کی وجہ سے زیادہ لڑائیاں ہوتی ہیں۔ میرے بچوں کے درمیان بھی اب شدید لڑائیاں ہونا شروع ہو گئی ہیں۔ میرے لڑکے والد سے بہت زیادہ پریشان ہیں۔ وہ میرے بیٹوں کو بہت بری طرح ڈانٹتے اور گالیاں دیتے ہیں۔ میرے لڑکے اب بڑے ہو گئے ہیں۔ ان سے بھی برداشت نہیں ہوتی۔ میرے شوہر نے حقیقت میں بچوں کو پیار دیا ہی نہیں۔ شروع ہی سے غصہ والا رویہ اپنایا ہے۔

دوسرا مسئلہ ہمارے کاروباری حالات کا ہے۔ پچھلے دو سالوں میں بہت زیادہ نقصان ہوا ہے۔ یہ سمجھ لیں کہ اب مسلسل نقصان ہی ہو رہا ہے۔ حالات کسی طرح بھی سنبھلنے میں نہیں آ رہے۔ میری اس سلسلے میں رہنمائی کریں۔ (س، لاہور)

جواب میری تشخیص میں مسئلہ جنات اور جادو کا ہے۔ جادو سے زیادہ جناتی معاملہ اب ہو گیا ہے۔ اور جنات آپ کے گھر رہائش پذیر ہیں۔ یہ جو گھر کا ماحول مسلسل خراب ہو رہا ہے، یہ انہی کی کارستانی ہے۔ اور کاروباری نقصان میں زیادہ دخل جادو کا ہے۔ قدرتی معاملہ بھی ہے۔

میرا مشورہ یہ ہے کہ آپ باقاعدہ کسی عامل سے ہی علاج کروائیں۔ سب سے پہلے اپنے گھر والے جنات سے نجات حاصل کریں ورنہ جادو بھی ختم نہیں ہو گا اور معاملہ زیادہ سے زیادہ بگڑ جائے گا۔

گھر والے جنات کو نکالنا بھی آسان نہیں کیونکہ وہ بھی لڑنے والے ہیں، بات ماننے والے نہیں۔ اس لیے خود سے کچھ پڑھ کر ان کو نکالنے کی کوشش سوائے نقصان کے، کچھ نہیں دے گی۔ اور میرے علم کے مطابق آپ پہلے بھی اس طرح کی کئی کوششیں کر چکی ہیں، جن کی وجہ سے جنات بھی اب بات سننے کو تیار نہیں۔ لہٰذا، ہماری روحانی علاج گاہ کے کسی بھی معالج سے رابطہ کر کے ان کو گھر بلوائیں اور گھر والے جنات کا معاملہ انہی کے سپرد کر دیں۔

*..........*..........*..........*..........*

## دفتری حاسدین کی وجہ سے بیمار

سوال میری اہلیہ کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ بہت سستی، نیند کا غلبہ، پورے جسم میں درد، خاص طور پر ٹانگوں میں بہت درد ہے۔ جس کی وجہ سے وہ دفتر بھی نہیں جا رہیں۔ مہربانی فرما کر اس معاملے میں رہنمائی فرمائیں اور تشخیص بھی فرما دیں کہ ایسا کیوں ہو رہا ہے؟ (ن، لاہور)

جواب آپ کی اہلیہ جادو اور حسد کا شکار ہیں۔ ان کے دفتر والے ان سے شدید حسد کرتے ہیں اور حسد کے یہ اثرات وہیں سے آئے ہیں۔ آپ کی اہلیہ حفاظت کے اعمال کی پابندی نہیں کرتیں۔ حسد سے بچنے کا بہترین طریقہ مسنون دعائیں اور حفاظتی اعمال کی پابندی کرنا ہے۔

آپ کو کچھ علاج بھجوایا جا رہا ہے۔ جسم پر ملنے کے تعویذات ہیں جو صبح سو کر اٹھنے کے بعد اور رات کو سونے سے پہلے مل کر جلانے ہیں۔ زعفرانی تعویذ پانی کی بوتل میں ڈال کر اسی پانی کو پینا ہے۔ ایک ہفتہ کا ایک تعویذ ہے۔ باقی مسنون اعمال اور ہر نماز کے بعد، دفتر جاتے وقت، سونے سے قبل اول و آخر ایک ایک بار درود شریف اور ایک ایک بار آیت الکرسی چاروں قل پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے کا معمول بنائیں۔ یہ عمل اپنی اہلیہ کو پابندی سے کرائیں۔ بہتر ہے کہ خود بھی اس عمل کی پابندی کریں۔

جادو کا معاملہ تھوڑا ہی ہے۔ ان شاء اللہ، دو ہفتہ کے علاج سے ختم ہو جائے گا۔

*..........*..........*..........*..........*

## آسیبی اثرات کی وجہ سے ٹانگوں میں درد

سوال میری بیٹی کی عمر پندرہ سال ہے۔ اس کی ٹانگوں میں کافی درد رہنا شروع ہو گیا ہے۔ ڈاکٹروں کو دکھایا ہے، کوئی وجہ سامنے نہیں آ رہی۔ کوئی کمزور بھی نہیں۔ خوراک بھی ٹھیک ہے۔ کوئی مشقت کا کام بھی ایسا نہیں ہے۔ مجھے بڑی پریشانی ہے۔ میری ایک ہی بیٹی ہے۔ مہربانی کر کے میری مدد فرمائیں۔ (ف، لاہور)

جواب آپ کی بیٹی کی ٹانگوں میں درد کی وجہ طبی نہیں، روحانی ہے۔ اس پر آسیبی اثرات ہیں۔ آپ کو علاج بھیجا جا رہا ہے۔ جسم پر ملنے والے تعویذات، صبح اٹھنے کے بعد، نمازِ عصر اور مغرب کے درمیان اور رات کو سونے سے قبل، ٹانگوں کی اچھی طرح مالش کریں اور پھر اسی وقت جلا دیں۔ یہ عمل ایک ہفتہ مسلسل اور بلا ناغہ کریں۔ ساتھ ہی روحانی تیل بھی ہے۔ اس کی رات کو ٹانگوں پر مالش کیا کریں۔ رات کو پہلے تعویذ ملنا ہے، پھر مالش کرنی ہے۔ ان شاء اللہ، ایک ہفتہ میں درد ختم ہو جائے گا۔

*..........*..........*..........*..........*

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے 11 انمول خاص نمبرز

## جنات نمبر (فوٹوسٹیٹ)



قیمت: 100 روپے

## جادو ٹونہ نمبر




قیمت: 70 روپے

## درود شریف نمبر (فوٹوسٹیٹ)




قیمت: 120 روپے

## کشائش رزق نمبر (فوٹوسٹیٹ)




قیمت: 150 روپے

## شفائے جسمانی امراض نمبر (فوٹوسٹیٹ)




قیمت: 150 روپے

## حب و تسخیر نمبر




قیمت: 100 روپے

## حل المشکلات نمبر




قیمت: 100 روپے

## نکاح نمبر




قیمت: 80 روپے

## حفاظت نمبر




قیمت: 80 روپے

## بندش نمبر




قیمت: 80 روپے

## اسماء الحسنیٰ نمبر




قیمت: 80 روپے

## ڈسکاؤنٹ آفر

11 خاص نمبرز صرف 890 روپے میں (علاوہ ڈاک خرچ) خریدیئے اور 20% ڈسکاؤنٹ حاصل کریں۔

یہ آفر 31 مئی 2016 تک ہے

11 خاص نمبرز سے کم لینے والوں کو یہ رعایت نہیں دی جائے گی۔ شکریہ

شعبہ نشر و اشاعت
دارالعمل چشتیہ
لاہور، پاکستان
Ph: 042-35410586
Cell: 0322-4773786
Web: darulamal.org/magazines/ruhani
E-mail: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

# عددِ تقدیر کیا ظاہر کرتا ہے؟

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہ

علم الاعداد پر ایک انتہائی اہم مضمون۔ ہر شخص اپنا عددِ تقدیر معلوم کر کے اپنے بارے میں جان سکتا ہے۔

ا۔جس شخص کی تقدیر کا عدد ایک ہوگا، وہ ہمیشہ آزادی کا شائق رہے گا۔ کسی کی غلامی اور پابندی اس سے ہرگز ہرگز برداشت نہیں ہوگی۔مزاج میں قدرے نرمی کے باوجود غرور وتکبر بھی ہوگا۔ کسی کی رائے پر عمل کرنا اس کے مزاج کے خلاف ہوگا۔لیکن اس میں ذمہ داری نبھانے کی صلاحیت حد سے زیادہ ہوگی اور طبیعت میں بے پناہ استقلال بھی ہوگا۔ ایسا شخص بالعموم لوگوں پر اپنا تسلط جمائے رکھے گا۔ یہ شخص فطرتاً بہادر بھی ہوگا اور حوصلہ مند بھی۔جس شخص کی تقدیر کا عدد ایک ہوگا، اس کو کسی بھی وقت عارضہ قلب لاحق ہوسکتا ہے۔عام طور پر اس شخص کی صحت اچھی رہے گی اور اس کے چہرے کا رنگ سرخ وسفید ہوگا۔جسم بھاری ہوگا۔آنکھوں میں کشش ہوگی۔

۲۔جس شخص کی تقدیر کا عدد ۲ ہوگا، وہ عمومی طور پر کم نصیب ہوگا۔ بالخصوص عورتوں کے معالات میں وہ بدبخت ثابت ہوگا۔اس کی اگر کوئی چیز گم ہوجائے گی تو مشکل ہی سے ملے گی۔اس شخص کے مزاج میں ٹھہراؤ نہیں ہوگا۔اس وجہ سے اکثر اس کے بنے بنائے کام بھی بگڑ جایا کریں گے۔اس شخص کی زندگی میں سفر بے انتہا ہوں گے اور اس کو زندگی کی خوشیاں اور راحتیں حاصل کرنے کیلئے زحمتیں بہت برداشت کرنی پڑیں گی۔جس شخص کا عدد ۲ ہوگا، اس کی صحت بہت زیادہ اچھی نہیں ہوگی۔

۳۔جس شخص کا عدد تقدیر ۳ ہوگا، وہ حد سے زیادہ فیاض اور دریا دل ہو گا۔اس کی فیاضی فضول خرچی کی حد تک ہوگی۔مخلوق سے ہمدردی کا جذبہ حد سے زیادہ ہوگا۔دوسروں کی خاطر ایسا شخص اکثر مسائل کا شکار نظر آئے گا۔ اس کے دوست کافی ہوں گے۔لیکن اسے دوستوں سے کوئی فائدہ نہیں پہنچے گا۔ ۳ عدد والے کے خیالات میں بلندی ہوگی۔اس کی خواہش یہ ہوگی کہ ہمیشہ مالدار رہے اور خوب پیسہ کمائے اور جمع کرے۔لیکن پیسہ جمع ہونے کی کبھی نوبت نہیں آئے گی۔ ۳ عدد والے کو پیٹ کی بیماریوں سے تکلیف اٹھانی پڑے گی۔اس شخص کو بحری سفر کبھی راس نہیں آئے گا۔ بلکہ خطرہ اس بات کا ہوگا کہ بحری سفر اس کے لیے ہلاکت کا باعث نہ بنے۔

۴۔جس شخص کا عدد تقدیر ۴ ہوگا، وہ اکثر مالی مشکلات کا شکار رہے گا۔ اس کے مزاج میں ضد اور ہٹ دھرمی ہوگی۔طبیعت میں غصہ اور کسی قدر کینہ پروری بھی ہوگی۔نظریات کے معاملے کا ایسا شخص لکیر کا فقیر ہوگا۔اس میں مذہبی عصبیت حد درجہ ہوگی۔خود کو نمایاں کرنے کا شوق ہوگا۔عمر کے آخیر میں یہ شخص خرابی خون کا شکار ہوسکتا ہے۔عام طور پر ایسے لوگوں کی صحت متاثر ہوتی ہے۔اس شخص کے تعلقات اعلیٰ افسروں سے قائم ہوسکتے ہیں۔اس کو سفر میں کبھی راحت نصیب نہیں ہوگی۔

۵۔جس شخص کا عدد تقدیر ۵ ہوگا، وہ طویل قامت ہوگا۔اس کی آنکھیں چھوٹی ہوں گی اور بہت چمک دار ہوں گی۔ ۵ عدد والے افراد بچوں سے بہت محبت کرتے ہیں۔ ۵ عدد والے شخص عمر کے آخیر میں لقوے اور فالج کا شکار ہوسکتے ہیں۔

۶۔جس شخص کا عدد تقدیر ۶ ہوگا، وہ صلح جو، امن پسند اور محبت نواز ہوگا۔ اس شخص کو بات چیت پر مکمل قدرت حاصل ہوگی۔ یہ شخص بہت نازک مزاج ہوگا اور چھوٹی سی تکلیف بھی اس کے لیے ناقابل برداشت ہوگی۔جسمانی طور پر یہ شخص فربہ ہوگا۔اس کے اعضاء معتدل ہوں گے۔۶ عدد والے افراد بالعموم خوبصورت اور پرکشش ہوا کرتے ہیں۔ ۶ عدد والا شخص خواتین کے معاملے میں بھی خوش نصیب ہوگا۔صنفِ نازک میں اس شخص کو ایک طرح کی مقبولیت حاصل رہے گی۔ ۶ عدد والے کو سفر میں آرام ملے گا اور سفر اس کے لیے باعث نفع بھی ثابت ہوں گے۔عمر کے آخری حصے میں اس کو گردوں کی بیماری ہوسکتی ہے۔

۷۔ جس کا عدد تقدیر ۷ ہوگا، اس میں اپنے منہ سے اپنی تعریف کرنے کی عادت ہوگی۔ ایسا شخص تعریف کا بھوکا ہوگا۔ ہر وقت یہ چاہے گا کہ لوگ اس کی تعریف میں مشغول رہیں۔ ایسے لوگ تنقید کو برداشت نہیں کر پاتے۔ اس شخص کو سیر و تفریح کا شوق ہوگا۔ عمر کے آخری حصے میں پیٹ کے کسی سنگین مرض کا اندیشہ رہے گا۔

۸۔ جس کا عدد تقدیر ۸ ہوگا، وہ زندگی کے بیشتر معاملات میں کم نصیب ثابت ہوگا۔ لوگ اس پر اعتبار کرنا پسند نہیں کریں گے۔ اس کی زندگی حادثوں میں گھری رہے گی۔ اس کی بیماریاں بھی طویل ہوں گی۔ ایسے شخص کو عمر کے آخیر میں جنون اور دیوانگی کے خطرات لاحق رہیں گے۔

۹۔ جس شخص کا عدد تقدیر ۹ ہو، وہ عمومی طور پر تند خو اور بد مزاج ہوگا۔ لیکن طبیعت کی صفائی کی وجہ سے لوگ اسے عزیز سمجھیں گے۔ یہ شخص کبھی کسی کو نقصان نہیں پہنچائے گا۔ لیکن اس شخص کا انتقامی جذبہ بہت سخت ہوگا۔ اگر اس کی کوئی چیز گم ہوگی تو جلدی مل جائے گی۔ ۹ عدد والے کو ناگہانی حادثات سے اکثر تکالیف پہنچیں گی۔ ایسے شخص کو اکثر دماغی امراض کی شکایت رہے گی۔ ۹ عدد والے کے قویٰ اچھے ہوں گے۔ رنگ سرخ ہوگا۔ عمر کے آخر حصے میں عارضہ قلب کا خطرہ رہے گا۔

# کیا مردے بھی زندہ ہو جاتے ہیں

مسز خورشید خان (پبی ضلع نوشہرہ)

میرا تعلق ضلع نوشہرہ کے ایک شہر پبی سے ہے۔ میں ایک دینی مدرسہ جامعہ خدیجۃ الکبریٰ میں معلمہ ہوں۔ میرے خاوند بیرون ملک بسلسلہ روزگار مقیم ہیں۔ میں کافی عرصہ سے شدید بیمار رہتی تھی۔ میرا پورا وجود بیماریوں کا گھر تھا۔ ہر وقت بیمار رہنے اور بہت ساری بیماریاں لگ جانے کی وجہ سے مجھے یہ یقین ہی نہیں آتا تھا کہ میں بھی کبھی صحت مند ہو سکتی ہوں۔ ہر وقت دوائی اور روزانہ ڈاکٹروں کے پاس جا جا کر میں بہت ہی زیادہ پریشان رہنے لگی۔ میرے بیمار رہنے کی وجہ سے میرے خاوند اور میرے سب گھر والے بہت ہی تکلیف میں تھے۔ ادویات سے بالکل ہی فرق نہیں پڑ رہا تھا۔ میں ذہنی طور پر مکمل مایوس ہو چکی تھی۔

اسی مایوسی اور بے چینی کے عالم میں ہم نے دارالعمل چشتیہ والوں سے رابطہ کیا تو انہوں نے بتلایا کہ آپ پر شدید قسم کے جادو، جنات کے اثرات پائے جا رہے ہیں اور یہ اثرات کافی پرانے ہیں اور اثرات پرانے ہونے کی وجہ سے پورے جسم میں بیماریوں کی شکل اختیار کر گئے ہیں۔ لیکن آپ ہم سے علاج کروائیں، ان شاء اللہ آپ بالکل ٹھیک ہو جائیں گی۔ دارالعمل چشتیہ والے ہمارے گھر تشریف لائے۔ پورے گھر کی تشخیص کرنے کے بعد ہمیں روحانی علاج دیا۔ میں نے علاج شروع تو کر دیا لیکن ڈاکٹروں کی باتیں ہر وقت میرے ذہن اور خیالات میں رہنے کی وجہ سے میں یہ سمجھتی تھی کہ اب میں کبھی بھی ٹھیک نہیں ہو پاؤں گی۔ چونکہ ڈاکٹروں نے بتلایا تھا کہ میرے پیٹ میں انفکیشن بہت زیادہ ہے۔ معدہ اور آنتوں میں زخم ہیں۔ میری طبیعت ہر وقت نڈھال رہتی تھی۔ موت کا خوف ہر وقت دل و دماغ پر سوار رہنے لگا تھا۔ مدرسہ میں اسباق پڑھانے بھی چھوٹ گئے تھے۔

لیکن اب الحمدللہ میں بہت بہتر ہوں۔ طبیعت کافی حد تک ٹھیک ہو گئی ہے۔ روحانی علاج مسلسل کر رہی ہوں اور دن بدن میری صحت بہت اچھی ہوتی جا رہی ہے۔ اور اب مجھے یقین ہو گیا ہے کہ میں بالکل شفایاب ہو جاؤں گی۔ ان شاء اللہ۔

ایک دن میں اپنے ابوجان کے ساتھ جب ڈاکٹر کے پاس گئی تو ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ اب پیٹ والے زخم ٹھیک ہو گئے ہیں۔ پھر ڈاکٹر صاحب کی ایک بات نے مجھے بہت خوش کر دیا۔ انہوں نے کہا کہ میں نے پہلی دفعہ دیکھا ہے کہ مردے بھی زندہ ہو جاتے ہیں۔ تو میں نے ان کو بتلایا کہ میرا علاج ''روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ لاہور'' سے چل رہا ہے۔ میں دن رات صبح و شام دارالعمل چشتیہ والوں کے لیے دعائیں کرتی ہوں۔ میں اور میرے سب گھر والے دارالعمل چشتیہ سے بہت خوش ہیں اور ان کے لیے بہت زیادہ دعائیں کرتے ہیں۔ میری خزینۂ روحانیات کی وساطت سے اپنی تمام اسلامی ماؤں، بہنوں سے گزارش ہے کہ آپ دارالعمل چشتیہ والوں سے وابستہ ہو جائیں اور اپنی بیماری کے سلسلے میں ان لوگوں سے ضرور رابطہ اور مشورہ کریں۔ اللہ دارالعمل چشتیہ والوں کا فیض پوری دنیا میں عام فرمائیں۔ آمین

## روحانی عرق گلاب (ڈراپر) قیمت: 50 روپے

نظر کی کمزوری کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے ☆ آنکھوں سے گندی رطوبات کو ختم کرتا ہے ☆ آنکھوں کا بوجھل پن دور کرتا ہے ☆ آنکھوں کے غبار، جالا، میلا پن کو صاف کرتا ہے ☆ آنکھوں کی خارش، آنکھوں کی جلن کو دور کرتا ہے ☆ نظر کو زبردست طاقت دیتا ہے ☆ آنکھوں میں قدرتی چمک پیدا کرتا ہے

## روحانی روغن بادام 4 قیمت: 300 روپے

☆ جادو/ جنات کی وجہ سے ثقل سماعت کو ٹھیک کرتا ہے ☆ دماغی کمزوری کو ختم کرتا ہے ☆ معدہ میں زخم اور سوزش میں مفید ہے ☆ شدید قبض کو ختم کرتا ہے ☆ خارش کو ختم کرتا ہے ☆ سر کی خشکی، خارش، بال گرنے، بالوں اور سر کے جملہ امراض کے لیے آزمودہ ہے ☆ ناک میں رہنے والی خارش کو ختم کرتا ہے

## عربی، انڈین اور پھولوں کی خوشبوؤں والی اگربتیاں

صندل، شمامۃ العنبر، عود، المسک، موتیا اور مختلف قسم کی سحر انگیز خوشبوؤں والی اگربتیاں جن کا استعمال گھروں کو مہکانے اور وظائف و عملیات میں تاثیر پیدا کرنے کیلئے کثرت سے کرنا چاہئے۔ جس سے غیبی مخلوق آپ کی ہمنوا بن جاتی ہے۔

## بخوردان

بخورات کو جلانے کیلئے الیکٹرک، کوئلے والے، فینسی، مختلف سائز کے لوکل، امپورٹڈ بخوردان جن کے استعمال سے گھر خوشبوؤں کا مرکز بن جاتا ہے اور سنت بھی زندہ ہو جاتی ہے۔ چلّہ کشی کے دوران ان کا جلانا ازحد مفید ہے۔

## بخورات

بخورات ٹکیوں، گولیوں، پیکنگ ٹن، CD Style، ڈبہ پیک، عود اور عربی بخورات کی زبردست ورائٹی کے لیے ایک بار ضرور تشریف لائیں۔ اپنے گھر اور دفتر کو معطر رکھنے کیلئے۔ چلّہ کشی کے دوران ان کا جلانا ازحد مفید ہے۔

## روغنی کاغذ

زعفران و کالی سیاہی سے تعویذات لکھنے کے لیے روغنی کاغذ و سفید کاغذ (100 روپے کلو) اور بٹر پیپر دستیاب ہے۔

## لوح زحل ہدیہ: 3500 روپے

تسخیر سلطنت و فتوحات نامور، حکمت، قیام و استحکام مرتبہ، حصول برکت، دفع نحوست، تسلط بر خلق، حصول جائیداد اور غلبہ بر مخلوق کیلئے اس لوح کو اپنے پاس رکھیں اور اس کے روحانی کرشمات ملاحظہ فرمائیں۔

## لوح مشتری ہدیہ: 3500 روپے

حصول مال و دولت اور مالی امور میں خوش بختی لانے کیلئے نہایت مجرب ہے۔ اس کے پہننے سے قدرت ایسے اسباب پیدا فرمائے گی جن سے چند سالوں میں زندگی بن جائے گی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## لوح مریخ ہدیہ: 3500 روپے

لوح شرف مریخ حصول قوت و شجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ بر اعداء، دشمنوں کے شر سے تحفظ کیلئے مؤثر ترین اور مقدمات میں فتح یابی، میاں بیوی میں تفرقہ ختم کرنے میں کارآمد ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی اس کا مقابلہ کرنے والا ذلیل و خوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا۔

## لوح شمس ہدیہ: 3500 روپے

عروج و ترقی، تسخیر خلائق، حصول شان و شوکت، علو مرتبت، رعب و دبدبہ کو قائم رکھنے، عوام الناس کو مسخر اور فرمانبردار کرنے میں اپنی مثال آپ ہے۔ تاجر، ڈاکٹر، لیڈر، وکلاء سب اس لوح مبارک سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔

## زعفران

زعفران کو روحانی علاج میں خاص مقام حاصل۔ موکلات کو زعفران بہت پسند ہے، اس لئے زعفرانی سیاہی سے تیار شدہ اعمال پُر تاثیر ہوتے ہیں۔

اصلی ایرانی زعفران قیمت: 3400 روپے فی تولہ

1 گرام اور 3 گرام کی پیکنگ میں بھی دستیاب ہے۔

زعفران (Spain)
2 گرام: 1300 روپے

## کھلی اگربتی

عاملین حضرات کے لئے خوشبوؤں والی کھلی اگربتی بہترین فی کلو کے حساب سے دستیاب ہے۔ قیمت فی کلو...... 300 روپے، آدھا کلو...... 175 روپے

روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0334-4312272
darulamal.org/ruhanishop
ruhanishop@gmail.com

darulamal.org/ruhanidarsgah/amals/naqad_ijazat/bandish_sartaj_amal.htm

# عطر حفاظت

قیمت 150 روپے

آج کل جس طرح جادو، جنات اور شیاطین کے اثرات ہو رہے ہیں، اتنی تیزی سے پہلے کبھی نہ تھے۔ وجہ ہمارے گناہ اور ماحول کی خرابیاں ہیں۔ رحمت کے فرشتوں سے دوری، قرآن سے دوری، نیکیوں سے دوری، فرائض و واجبات میں غفلت۔ پھر پڑھنے میں اثر کیسے ہو؟ اس لئے ان باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ''عطر حفاظت'' تیار کیا گیا ہے جس کو لگانے سے جنات، جادو، شیاطین، نظر بد، حاسد کے شر، ناگہانی آفات و مصائب، زمینی و آسمانی حادثات وغیرہ سے ان شاءاللہ حفاظت رہے گی۔ عاملین حضرات کے لئے خاص تحفہ ہے۔

خوشخبری: نیا دم شدہ عطر حفاظت تیار ہو چکا ہے۔ آج ہی طلب فرمائیں۔ عاملین حضرات ہول سیل ریٹ پر حاصل کریں۔

روحانی دکان، دار العمل چشتیہ، لاہور
042-35410586, 0334-4312272
darulamal.org/ruhanishop

## اس ماہ کی نئی کتب کی زبردست ورائٹی دستیاب ہے

1. خواتین کے مسائل کا روحانی حل مصنف: ملازم حسین عام قیمت: 300 روپے
خواتین کے مسائل کا روحانی حل پہلے مارکیٹ میں 1500 روپے (فوٹوسٹیٹ) sale ہو رہی تھی، اب صرف رعائتی قیمت 225 روپے میں حاصل کریں۔
2. اصلی عملیات محبت اور شادی مصنف: محمد ندیم اسلم عام قیمت: 300 روپے
☆ کامیابی کا زینہ ☆ گیارہ دنوں میں محبوب قدموں میں ☆ ظالم کو مہربان کرنا ☆ میاں بیوی میں محبت کی زیادتی کیلئے ☆ عمل حب ☆ محبت کا حلوہ
3. احکام البروج مصنف: مولانا عبدالجبار عام قیمت: 240 روپے
4. قرآنی دعاؤں کا انسائیکلوپیڈیا عام قیمت: 340 روپے
5. تسخیر جنات عام قیمت: 150 روپے




حضرت مولانا سید حسن الہاشمی (دیوبند انڈیا) کی 2 کتب چھپ کر منظر عام پر آ گئی ہیں۔ آج ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

6. علم الاسرار عام قیمت: 160 روپے 7. تحفۃ العاملین عام قیمت: 250 روپے

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

## کشائش رزق کے مجرب عملیات و تعویذات (نئی کتاب)

مصنف: روحانی و جسمانی معالج حکیم حافظ عبدالرؤف صاحب

عام قیمت: 300 روپے

رعایتی قیمت: 200 روپے — رعایتی قیمت برائے ممبران: 180 روپے

دعا کی فضیلت۔ کاروبار کو بابرکت بلکہ عبادت بنایئے۔ روزی میں برکت و ترقی کے اسباب کیلئے، تنگی و مفلسی کیلئے، ادائیگی قرض کیلئے، کشادہ تنگی معاش کیلئے، دست غیب کیلئے، دشمنوں پر فتح اور کئی مقاصد کیلئے، مقروض کیلئے، تنگدستی اور ظالم شوہر کے ظلم سے نجات کیلئے، حصول ملازمت کے لیے، ہمیشہ غنی رہنے کا عمل، کاروبار میں خسارے کے وقت کا عمل، فاقہ دور کرنے کا عمل، باغ میں خوب پھل لگے، فاقہ سے محفوظ رہنے کیلئے، مال و متاع میں خیر و برکت کیلئے، بے محنت حلال روزی ملنے کیلئے، اگر گھر میں پیسے گم ہو جاتے ہوں، برائے تجارت و ترقی روزگار، دفیعہ افلاس، درخت پر پھل نہ لگتا ہو، اگر نوکری نہ ملتی ہو، سورہ مزمل کا عمل، رزق کی بندش کھولنا، بدبختی کے سبب مالی پریشانی آ جائے، غنی ہونے کیلئے، یا باسط کا عمل، کسی سے حق وصول کرنا، دوکان میں برکت و چوری سے حفاظت کیلئے، تسخیر خلائق کا مجرب عمل، قرض ادا کرنے کی دعا، قرض سے تحفظ اور نجات کیلئے عملیات و تعویذات پر مشتمل ایک لاجواب کتاب

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

## خوشخبری

اگربتی کی 3 نئی ورائٹیاں مارکیٹ میں آ گئی ہیں۔ مسحور کن لاجواب خوشبو
1) لوبان: Rs-75 2) حنا: Rs-75 3) صندل دلدار: Rs-50 (فی پیکٹ)

بخورات کی نئی رینج، نہایت اعلیٰ کوالٹی امپورٹڈ بخورات بہت مناسب قیمت
1) بخور عود لوبان: Rs-300، 2) بخور العروسہ: Rs-1000،
3) صندل عود مع العطر: Rs-1000، 4) بخور نبیل: Rs-1170،
5) بخور عود مع نبیل: Rs-660، 6) البخور الحبیب: Rs-200،
7) رائحۃ الطیبہ، رائحۃ الامارات، رائحۃ العود، رائحۃ الفل، رائحۃ الوردہ: Rs-250

تسبیحات کی مکمل ورائٹی ڈیزائن والی، سنگ مرمر کی، چمکیلی، موٹے دانے والی اور مختلف قسم کی اعلیٰ، میڈیم اور مناسب کوالٹی تسبیحات ہول سیل اور پرچون نرخوں پر حاصل کریں۔

عربی عطورات کی نئی ورائٹی فی تولہ 1) صحرا العرب: 504 روپے
2) ملتزم مکہ: 600 روپے 3) مزیان: 625 روپے 4) باب عمرہ: 600 روپے
5) عود الحرمین: 530 روپے 6) بریرہ: 360 روپے
7) عود الشیوخ: 600 روپے 8) وائٹ عود: 550 روپے

روحانی دکان 042-35410586, 0334-4312272
Web: darulamal.org/ruhanishop

darulamal.org/ruhanidarsgah/amals/time/chand_girhan.htm

# روحانی درسگاہ

میں روحانی حفاظت کے لیے سکھائے جانے والے اعمال

## بغیر فیس والے اعمال

**عوام** 1 آیت الکرسی 2 معوذتین 3 عمل حفاظت یا حافظ یا حفیظ 4 حصار کا بنیادی عمل

**خزینہ روحانیات کے ممبران** 1 حصار کا خاص عمل 2 دعائے حزب البحر 3 دعائے حزب النصر 4 درود تنجینا 5 منزل (پہلے درجہ کا عمل)

**علمائے کرام** 1 دعائے حزب البحر 2 دعائے حزب النصر 3 درود تنجینا 4 منزل (پہلے دو درجوں کے عمل) 5 معوذتین کا خاص عمل 6 عمل تہدیدی نامہ مبارک 7 جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا خاص عمل 8 آیت الکرسی کا خاص عمل

**خواتین** 1 آیت الکرسی 2 معوذتین 3 عمل حفاظت یا حافظ یا حفیظ 4 حصار کا بنیادی عمل

## فیس والے اعمال

مزید کئی طرح کے روحانی حفاظت کے اعمال سکھائے جاتے ہیں

| عمل | فیس |
|---|---|
| منزل | 2100 |
| حصارِ خاص | 2100 |
| حصارِ قرآنی کبیر | 2100 |
| سات سلام چہل کاف | 5100 |
| علم الدفاع کورس (بنیادی) | 5000 |
| امنت باللہ کا عمل | 6100 |
| آیت الکرسی باموکل | 8100 |
| سورۃ مزمل باموکل | 15000 |
| سورۃ جن باموکل | 15000 |
| علم الدفاع کورس (ماہر) | 10000 |


روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ، لاہور، پاکستان

ruhanidarsgah

+ruhanidarsgah97 darulamalchishtia

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570 فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772 (صبح 11 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ و اتوار)

darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah.wordpress.com

ruhanidarsgah.blogspot.com ruhanidarsgah icq fring +92-322-7772772

# حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ کے عملیات و وظائف

جمع وترتیب: عبدالہادی اعظمی ندوی (شعبہ عربی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ)

حضرت امیر المؤمنین سید احمد شہید کی ذات جامع کمالات ذات تھی، ایک روحانی پیشوا اور امام ہونے کی وجہ سے لوگ آپ سے اپنی حاجتیں اور پریشانیاں ذکر کر کے ان کا حل طلب کیا کرتے تھے، آپ کے شیخ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ بھی اپنے اعزاء واقارب و مریدین کو دعا و توجہ کے لیے سید صاحب کے پاس بھیجا کرتے تھے۔ وقائع سید احمد شہید نیز سید صاحب کی حیات پر لکھی گئی دیگر کتابوں میں ان کے بتائے ہوئے بہت سے روحانی عملیات و وظائف نظر سے گزرے، اسی طرح بعض عملیات کی کتابوں میں ان کی طرف جو اعمال منسوب ملے، ان ہی کو اس مضمون میں جمع کرنے کی کوشش کی ہے:

## برائے زیارت حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

(۱) مندرجہ ذیل درود شریف بدھ کی رات کو شروع کریں، اور جمعرات و جمعہ کی رات کو بھی پڑھیں، ہر روز ایک ہزار مرتبہ پڑھیں، نہ کم نہ زیادہ، پڑھتے وقت جگہ ولباس وغیرہ پاک ہو اور خوشبو کا استعمال کریں، باوضو پاک بستر پر سوئیں، ان شاء اللہ ان تین راتوں میں مطلب پورا ہوگا:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْبَرىٰ وَالْوَرىٰ وَالثَّرىٰ۔

## آخرت کی فلاح کے واسطے

(۲) سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَبٍّ رَّحِيْمٍ کی کثرت کریں۔

## حسن خاتمہ کے لیے

(۳) روزانہ کثرت سے رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْإِسْلَامِ دِيْنًا وَبِمُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم نَبِيًّا پڑھتے رہیں۔

## شیطانی خیالات و وساوس کو دور کرنے کے لیے

(۴) أعوذ بالله من الشيطان الرجيم، لا حول ولا قوة إلّا بالله العلي العظيم ایک سو گیارہ بار استحضار کے ساتھ پڑھیں۔

## عبادات وطاعات کی طرف رغبت پیدا کرنے کے لیے

(۵) بسم الله الرحمن الرحيم، لا إله إلا الله محمد رسول اکتالیس مرتبہ پڑھیں۔

## نماز میں آنے والے خیالات و وساوس سے حفاظت کے لیے

(۶) نماز سے پہلے گیارہ مرتبہ لا حول ولا قوة إلّا بالله العلي العظيم پڑھیں، نماز سے فارغ ہونے کے بعد سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں۔

(۷) وضو کرنے کے بعد فرض نماز سے پہلے گیارہ بار لاحول ولا قوة إلّا بالله العلي العظيم، ایک بار آیت الکرسی اور سات یا تین بار سورہ فاتحہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ، نماز میں ہر طرح کے غلط خیالات سے حفاظت ہوگی۔

## نماز میں حضوری قلب کے لیے

(۸) ہر فرض نماز سے پہلے اکیس مرتبہ لاحول ولا قوة إلّا بالله العلي العظيم، أعوذ بالله من الشيطان الرجيم پڑھیں اور نماز کے بعد ایک بار آیت الکرسی اور گیارہ بار سورہ فاتحہ پڑھیں، ان آیات کی برکت سے ان شاء اللہ نماز میں حضوری میسر ہو جائے گی۔

## پڑھائی میں بچہ کا دل لگانے کے لیے

(۹) صبح کے وقت گیارہ بار سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کریں۔

## رزق میں برکت کے وظائف

(۱۰) سوالاکھ مرتبہ سورہ مزمل پڑھیں، اس طور سے کہ پاک جگہ ہو اور پاک تن اور پاک لباس، اور کچھ خوشبو بھی سلگاتے رہیں، روز بعد نماز عشاء علیحدہ مکان میں گیارہ بار درود اور گیارہ بار سورہ فاتحہ پڑھیں، پھر جتنی مرتبہ سورہ مزمل پڑھی جاسکے پڑھیں، پھر آخر میں وہی گیارہ بار درود اور گیارہ بار سورہ فاتحہ پڑھیں، جب کچھ مدت میں سوالاکھ بار سورہ مزمل ہوجائے تو موقوف کر دیں۔ ان شاء اللہ اس قدر روزی کی فراخی ہوگی کہ اس کا بیان نہیں ہو سکتا۔(۱۰)

(۱۱) اکتالیس روز تک روزانہ گیارہ ہزار بار یا مُغْنِی اور گیارہ ہزار بار یا بَاسِطُ پڑھیں، اول و آخر سات سات بار درود اور سورہ فاتحہ پڑھیں، جگہ اور لباس کی پاکی کا خیال رکھتے ہوئے پڑھیں، کچھ خوشبو بھی سلگاتے رہیں، اکتالیس روز پڑھنے کے بعد موقوف کردیں۔

(۱۲) روز گیارہ سو بار اَللّٰہُ الصَّمَدُ پڑھیں، اول و آخر درود شریف پڑھیں۔

(۱۳) روزہ گیارہ سو بار اِنَّ اللّٰہَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْن پڑھیں، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔(۱۳)

(۱۴) بسم اللہ کا چلہ: ایک چلہ تک اول و آخر پانچ سو بار درود شریف، درمیان میں گیارہ سو بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں۔ ان شاء اللہ قرض سے نجات حاصل ہوگی اور خوشحالی کی زندگی بسر ہوگی۔

(۱۵) وسعت رزق کے لیے روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ یا وَهَّابُ پڑھنا مجرب ہے۔

## برائے ادائیگی قرض

(۱۶) روزانہ بعد نماز عشاء گیارہ سو بار یایا وَهَّابُ پڑھیں، اول و آخر درود شریف۔ اگر زیادہ تاثیر مطلوب ہو تو روزانہ بعد نماز عشاء تین ہزار بار یا وَهَّابُ پڑھیں، اول و آخر درود شریف۔

(۱۷) اگر قرض زیادہ ہو تو روزانہ ایک سو گیارہ بار سورہ الم نشرح پڑھیں جب تک کہ قرض ادا نہ ہو جائے، شروع میں ستر مرتبہ أستغفر الله ربی من کل ذنب وأتوب إلیه پڑھیں۔(۱۷)

## ہر طرح کی دینی و دنیوی ترقی و کشائش رزق ومال و اولاد میں برکت کے لیے

(۱۸) ہر مہینہ پندرہ تاریخ تک آنے والی ہر جمعرات کو پاک جگہ پر، پاک و صاف لباس میں، خوشبو لگا کر، تین سو اسی (۳۸۰) مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں، اول و آخر ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ مندرجہ ذیل درود پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَآلِهٖ وَأَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

## دشمن کی دشمنی ولڑائی ختم کرنے اور آپس میں اتفاق پیدا کرنے کے لیے

(۱۹) تہجد کے وقت تین سو اکتالیس مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ پڑھیں، اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ چالیس یا ساٹھ روز تک پڑھیں۔

## برائے حفاظت از شر دشمنان وبدگویان

(۲۰) روزانہ بعد نماز فجر و بعد نماز مغرب گیارہ گیارہ بار سورہ قریش مع بسم اللہ پڑھیں۔ مجرب ہے۔

*خطرہ کے موقع پر حفاظت کے لیے بھی ان آیات کا پڑھنا مجرب ہے۔*

## برائے حفاظت ورد سحر

(۲۱) روزانہ صبح وشام گیارہ مرتبہ سورہ قریش پڑھنے کے بعد لا حول ولا قوة إلا بالله العلی العظیم، أعوذ بالله من الشیطان الرجیم، بسم اللہ الرحمن الرحیم گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔(۲۱)

## برائے رد سحر

(۲۲) مندرجہ ذیل درود شریف کو اکیس مرتبہ پڑھنا رد سحر میں بہت مفید ہے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْوَرٰى وَالْبَرٰى

وَالثَّرٰی۔

## برائے کثرت جمعیت وحصول امارت

(۲۳) شروع ماہ میں بدھ کے روز سے روزانہ ایک ہزار بار پڑھنا شروع کریں: لا إله إلا الله محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم ،شرط یہ ہے کہ ایک مرتبہ کی پوری پڑھائی ایک ہی نشست اور ایک ہی وضو میں ہو، نیز روزانہ ایک وقت مقرر کر کے پڑھیں اور روزانہ بیٹھنے کا انداز بھی ایک ہی ہو۔

## برائے مسان ومرگی وچیچک

(۲۴) بسم اللہ الرحمن الرحیم، فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ بہت مفید ہے۔

## ناف ٹل جائے تو

(۲۵) یہ نقش لکھ کر باندھ دیا جائے:



(۲۶) یہ نقش لکھ کر باندھ دیا جائے:



## برائے تسخیر وکسی کو مہربان کرنے کے لیے

(۲۷) عروج ماہ میں جمعرات کے دن پاک لباس پہن کر اور خوشبو لگا کر گیارہ سو گیارہ بار یا لطیف یا رحیم یا ودود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

## تعویذ برائے عقیمہ

(۲۸) عقیمہ کے پیٹ پر یہ تعویذ لکھ کر باندھ دیا جائے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم
مرادم بگو با مرادش خدایا
برآور خدایا برائے محمد
بسم اللہ الرحمن الرحیم

جب بچہ پیدا ہو جائے تو یہی تعویذ بچہ کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ نیز بغیر بسم اللہ کے یہ تعویذ ہر مقصد میں مفید ہے۔

## سمندر کے سفر میں حفاظت اور آرام کے لیے

(۲۹) روزانہ صبح سورۃ الزخرف کے پہلے رکوع کی تلاوت کی جائے۔

حضرت سید احمد شہیدؒ سمندری سفر کے دوران روزانہ صبح حزب البحر پڑھا کرتے تھے۔

## حواشی

(۱) ملہمات احمدیہ از مفتی الٰہی بخش کاندھلوی، مطبع مفید عام-آگرہ، ۱۲۹۹ھ، ص ۴۲-۴۳۔ (۲) وقائع سید احمد شہید، ناشر: سید احمد شہید اکیڈمی، لاہور، طبع اول ۲۰۰۷ء، ص ۶۵۳۔ وقائع سید احمد شہید سے ماخوذ عملیات کے ساتھ اس سے متعلق قصہ بھی مذکور ہے، ان قصوں کے لیے اصل کتاب کا مطالعہ کیا جائے۔ (۳) ملہمات احمدی، صفحہ ۴۲۔ (۴) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۵) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۶) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۷) ایضاً، صفحہ ۴۳۔ (۸) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۹) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۱۰) وقائع سید احمد شہید، صفحہ ۱۲۹-۱۳۰۔ (۱۱) ایضاً، صفحہ ۱۳۰۔ (۱۲) ایضاً، صفحہ ۱۴۵-۱۴۶۔ (۱۳) ایضاً، صفحہ ۱۴۶، ۶۵۳۔ (۱۴) ایضاً، صفحہ ۱۷۱۔ (۱۵) ملہمات احمدیہ: ص ۴۲۔ (۱۶) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۱۷) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۱۸) ایضاً، صفحہ ۴۳-۴۴۔ (۱۹) وقائع: ص ۶۷۵۔ (۲۰) ملہمات احمدیہ: ص ۴۳۔ (۲۱) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۲۲) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۲۳) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۲۴) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۲۵) ایضاً، صفحہ ۴۲۔ (۲۶) بیاض محمدی از شیخ محمد تھانوی، کتب خانہ اعزازیہ، دیوبند، طبع ۱۹۹۹ء، صفحہ ۵۸۔ (۲۷) ملہمات احمدیہ: ص ۴۲۔ (۲۸) ایضاً، صفحہ ۴۳۔ (۲۹) وقائع: ص ۱۰۲۷۔ (۳۰) ایضاً، صفحہ ۱۰۲۹۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# دارالعمل چشتیہ کے ارکان کا دورہ کراچی

مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب
(نائب ناظم روحانی درسگاہ وعلاج گاہ)

دارالعمل چشتیہ کے شعبہ روحانی درسگاہ وشعبہ روحانی علاج گاہ سے رجوع کرنے والے افراد کی ایک کثیر تعداد کراچی سے تعلق رکھتی ہے۔ بیشتر افراد اس بات پر اصرار کرتے ہیں کہ آپ ہر ماہ کیلئے کراچی کا شیڈول ترتیب دیں لیکن یہ چیز ہمارے لیے ابھی فی الحال انتہائی ناممکن ہے۔ اصل وجہ یہ ہے کہ آپ حضرات سمیت ملک بھر سے کثیر تعداد میں عوام دارالعمل چشتیہ پر دلی اطمینان کا اظہار کرتے ہیں کیونکہ عوام فراڈی عاملوں، اشتہاری عاملوں اور جعلی عاملوں سے بیزار اوران کی شرمناک حرکتوں سے خوب واقف ہو چکے ہیں۔ ہم عوام الناس کے اس بھرپور اعتماد پر جہاں عوام الناس کا شکریہ ادا کرتے ہیں اس کے ساتھ رب العزت کے حضور سربسجود اور اس ذات کا شکریہ ادا کرتے ہیں کہ جس نے ہمیں اپنی مخلوق کی خدمت کی توفیق اور اپنی مخلوق کا بے حداعتماد نصیب فرمایا۔

اللّٰھم لك الحمد كله ولك الشكر كله۔

دارالعمل چشتیہ اور سیدی مرشدی حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کا فیض پاکستان کے کونے کونے سے لے کر الحمدللہ، ثم الحمدللہ، بیرون ممالک تک پہنچ رہا ہے۔ کثیر تعداد میں لوگ اپنی روحانی بیماریوں کے علاج اور روحانی علوم سیکھنے کیلئے رجوع فرما رہے ہیں۔ اس وجہ سے اگر بعض دوست احباب کو اس بات کا شکوہ ہے کہ رابطہ نہیں ہو پاتا، فون مصروف ملتے ہیں یا وہ تفصیلی بات نہیں کر پاتے تو اس سلسلے میں ہم آپ سے معذرت خواہ ہیں۔ چونکہ سارا دن فون کالز آتی رہتی ہیں اور بعض اوقات تو فون ایک منٹ کیلئے بھی خاموش نہیں رہتے۔

بہرحال، اس دفعہ سفر کراچی بہت خوب رہا۔ اکابرین سے ملاقاتیں، درگاہوں پر حاضریاں، روحانی علوم سیکھنے اور روحانی علاج کیلئے رابطہ کرنے والوں کے ساتھ نشستیں اوران کے گھروں میں جا کر مکمل گھر اور افراد خانہ کو جادو، جنات سے نجات و چھٹکارا دلانے کیلئے لمبی طویل محنتوں میں 10 دن گزرنے کا احساس تک نہ ہوا۔

اکابرین میں مفتی اعظم پاکستان مفتی رفیع عثمانی صاحب دامت برکاتہم العالیہ، مفتی نعیم اشرف عثمانی صاحب، بزرگ روحانی پیشوا حضرت مولانا یعقوب صاحب، بابائے حاضرات قیصر احمد صاحب (بی۔اے) اور درگاہوں میں کراچی کی خاص درگاہ، درگاہ حضرت عبداللہ شاہ غازیؒ، درگاہ حضرت حافظ محمد حسن صاحب المعروف بابا منگھوسرکارؒ، حضرت مفتی اعظم مفتی محمد شفیع صاحب، حضرت ڈاکٹر عبدالحئی عارفیؒ، حضرت مفتی رشید احمد لدھیانویؒ، حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی، حضرت مولانا شاہ عبدالغنی پھولپوریؒ، حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ، حضرت ابوالحسن علی ندویؒ، حضرت شاہ احمد نورانی صدیقیؒ اور بانی پاکستان قائداعظم محمد علی جناحؒ اور دیگر مزارات پر حاضری کا اتفاق ہوا۔ اکثر درگاہوں پر بذریعہ کشف صاحب مزار بزرگوں سے ہم کلامی اور دعاؤں کی درخواست کا بھی شرف حاصل ہوا اور بعض درگاہوں پر باقاعدہ چلہ کشی کی سعادت بھی حاصل ہوئی۔ آخر میں جزیرہ سمندر منوڑہ جا کر 3 دن کی ریاضتِ خاص، جو سمندر کے پانی میں بیٹھ کر کرنی تھی اور جس کا خاص حکم سیدی مرشدی استاذ العالمین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کی طرف سے تھا، وہ مرحلہ بھی بخیر وخوبی طے ہوا۔ بہت سارے کام جو حضرت استاد جی کی طرف سے ذمہ لگے تھے، وقت کی قلت کی وجہ سے نامکمل رہ گئے۔ اس سلسلے میں حضرت استاد جی سے معذرت خواہ ہوں۔ جو دوست احباب ملاقات سے محروم رہ گئے، جو روحانی مریض رجوع نہ کر سکے، وقت کی قلت کی بنا پر میں ان سب سے معذرت خواہ ہوں اور جن دوست واحباب نے روحانی علاج کے لیے رجوع فرمایا، استفادہ کیا، میں ان کے لئے اللہ رب العزت کی بارگاہ میں دست بدعا ہوں کہ اللہ ان کو شفاء کاملہ نصیب فرمائے اور جن دوستوں نے روحانی علوم سیکھے، اللہ ان کو مخلوق خدا کی خدمت کی توفیق عطا فرمائے اور بالخصوص میرے رفیق سفر مولانا محمد ممتاز صاحب، رکن مجلس شوریٰ دارالعمل چشتیہ، جو دن رات میرے ساتھ رہے۔ اگر ان کی خدمت اور رفاقت میں مجھ سے کوئی کوتاہی سرزد ہوئی تو میں ان سے بھی دل کی گہرائیوں سے معذرت خواہ ہوں۔

# اٰمنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** اٰمنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کررہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہوجاتا ہے۔وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔6100 روپے میں پہلے تین درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** اٰمنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کرسکتا ہے۔اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: * ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * مسلط جن کو حاضر کرنا * جنات کو جلانا * جنات کو بوتل میں بند کرنا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر وشادی کے لئے * ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

**چوتھے درجے کی فیس 1100 روپے، پانچویں کی فیس 2100 روپے اور چھٹے درجے کی فیس 3100 روپے ہے۔**

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔اجازت لینے والے کا پہلے سے فنِ عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کرکے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ/کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلّہ کرنا شرط ہے۔چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کرسکتا ہے۔ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کرسکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔چلہ بہت آسان ہے۔کوئی پرہیز نہیں۔نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

**رابطہ** روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35410586 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0345-4661681

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah.blogspot.com, ruhanidarsgah@gmail.com

# شناخت قسط ۱

## عنایت حسین چشتی

وہ حجرے میں داخل ہوا تو میں نے اسے بطور خاص بہت غور سے دیکھا، کھوسو قبیلے کا ایک سردار ہونے کی وجہ سے اس کی شہرت دور دور تک تھی، ہزاروں ارادت منداس کے ایک اشارے پر جان دینے کو آمادہ رہتے تھے، دوسرے سرداروں اور وڈیروں کے مقابلے میں وہ زیادہ رحم دل اور اچھی شہرت کا مالک تھا، اندر کا حال خدا ہی بہتر جانتا تھا، اس کا نام قلندر خان کھوسو تھا، مشہور سردار کھوسو ہی تھا۔

اس نے اپنے علاقے کا روایتی لباس پہن رکھا تھا، چوڑے گھیر کی سفید، اجلی اجلی شلوار قمیض، اوپر سے ایک قیمتی اجرک اوڑھ رکھی تھی، سر پر سرخ اور سیاہ رنگ کے شیشوں کی باریک کام والی قیمتی ٹوپی سجا رکھی تھی، وہ درمیانہ قد اور دہرے جسم کا مالک تھا، بڑی بڑی مونچھوں اور بھری بھری داڑھی نے اس کی شخصیت کو بارعب بنا رکھا تھا، چہرے کے نقوش اور سرخ وسپید رنگت کی وجہ سے اسے خوب رو بھی کہا جاسکتا تھا، بڑی بڑی روشن سیاہ آنکھیں اس کی شخصیت میں چار چاند لگا رہی تھیں۔ اس کی عمر چالیس بیالیس کے درمیان ہوگی مگر وہ صحت مند ہونے اور رکھ رکھاؤ، کے باعث اپنی عمر سے کم نظر آرہا تھا۔

حجرے میں داخل ہونے کے بعد اس نے کسی سردار ہی کے انداز میں مجھے دیکھا لیکن پھر فوراً ہی بڑے ادب سے سلام کر کے جوتے اتارے اور چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتا میرے قریب آیا۔ میرے گھٹنوں کو ہاتھ لگایا پھر التی پالتی مار کر سامنے بیٹھ گیا۔ میری نظریں بدستور اس کے سراپا کا حاطہ کر رہی تھیں۔

تین روز قبل اس کا ایک آدمی مجھے ساتھ لے جانے کی خاطر آیا تھا، وہ شاید درویشوں کے مزاج اور اطوار سے ناواقف تھا، اس لئے اس میں اکھڑ پن تھا، حجرے میں آنے کے بعد اس نے کچھ تحکمانہ انداز میں یہی کہا تھا،'' میاں سائیں۔۔۔آپ کو سردار نے یاد کیا ہے۔ میں سواری لایا ہوں، کل صبح آپ کو میرے ساتھ چلنا ہوگا۔''

اس کے عقب میں سکندر علی کھڑا اپنی بے بسی کا اظہار کر رہا تھا، غالباً وہ اس مسلح شخص سے خائف تھا۔ اس کے چہرے پر بائیں جانب گہرے زخم کا ایک نشان بھی اس بات کی غمازی کر رہا تھا کہ وہ صرف اپنے سردار کا علم ماننے کا عادی ہے خواہ اس کے لئے سیکڑوں زخم کیوں نہ برداشت کرنے پڑیں۔

''تمہارے سردار کا نام کیا ہے؟''

''قلندر خان کھوسہ.....'' وہ اپنی مونچھوں پر تاؤ دے کر بولا۔

''مجھے کس لیے یاد کیا ہے؟'' میں نے سنجیدگی سے دریافت کیا۔

''اس کا پتا آپ کو ادھر ہی چل کر پڑے گا، ہم کو صرف یہی حکم ملا ہے کہ آپ کو ساتھ لے آوں۔'' اس کا لہجہ بدستور سپاٹ تھا۔

''میں صرف بہت ہی خاص خاص مواقع پر کہیں جاتا ہوں ورنہ ضرورت مند یہیں آجاتے ہیں''۔ میں نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔ ''تم اپنے سردار کو لے آؤ، ضرورت محسوس ہوئی تو میں اس کے ساتھ.....''

''میاں سائیں!'' اس کے لہجے میں تلخی پیدا ہوگئی۔ ''ہم سردار کی جوتیوں کی خاک ہیں۔ اس کا حکم ماننے کی خاطر ہم اپنی جان کی بھی پروانہیں کرتے''۔

''لیکن.....''

''سردار کوئی انکار نہیں سنتا۔'' اس نے دوبارہ میرا جملہ کاٹا تو میں سنبھل کر بیٹھ گیا۔

''کیا تم مجھے زبردستی اپنے ساتھ لے چلوگے؟'' میں نے اسے قدرے بدلی ہوئی نگاہوں سے دیکھا۔

''میاں سائیں۔'' اس نے جھلاہٹ میں ہاتھ جوڑ کر کہا۔ ''آپ ہم کو مجبور نہ کرو''۔

سکندر علی دم بخود کھڑا تھا۔ نو وارد کے تیور بتا رہے تھے کہ اس نے

جو ارادہ کرلیا ہے اس سے پیچھے ہٹنے کی کوشش نہیں کرے گا، یہ پہلا اتفاق تھا جب مجھے کسی ایسی ناگفتہ بہ صورت حال سے دوچار ہونا پڑا تھا، میرے اندر ایک ابال سا آیا مگر میں نے خود سنبھال لیا، اللہ کی مشیت پر قانع سب کچھ اس پر چھوڑ دیتے ہیں۔

یہ نکتہ ذہن میں ابھرتے ہی میں نے اپنے چٹختے ہوئے اعصاب کو قابو کیا اور صبر و تحمل سے بولا۔ ''میرے عزیز! گستاخی کے مرتکب ہور ہے ہو، کیا تم یہ بات پسند کرو گے کہ میں تمہارے ساتھ مجبوراً چلوں اور تمہارے سردار سے تمہارے نازیبا گفتگو اور بے ادبی کی شکایت کروں؟''

میرے جملے کا خاطر خواہ اثر ہوا، وہ تذبذب کی کیفیت سے دوچار نظر آنے لگا، ایک لمحے کی خاموشی کے بعد بولا۔ ''ٹھیک ہے میاں سائیں! میں خالی ہاتھ واپس لوٹ جاتا ہوں پر ایک بات کا خیال رکھنا۔ سردار کو تمہارا انکار پسند نہیں آئے گا''۔

وہ خلاف توقع تلملا کر حجرے سے باہر نکل گیا تھا اور پھر تین روز بعد خود قلندر خان کھوسو میرے روبرو موجود تھا، چند لمحے ہم ایک دوسرے کو نگاہوں، نگاہوں میں ٹٹولتے رہے پھر گفتگو کی ابتدا دوسری جانب سے ہوئی۔

''پیر سائیں ......'' ہاتھ جوڑ کر سنجیدگی سے کہا۔ ''سب سے پہلے میں آپ سے معافی چاہتا ہوں''۔

''کس بات کی؟''

''میرے آدمی نے جو آپ کے ساتھ بے ادبی کی تھی، میں نے اسے خوب ڈانٹا پھٹکارا ہے......''

''برا کیا......'' میں نے کہا۔ ''غلطی اس غریب کی نہیں تھی، وہ شاید صرف حکم بجالانے کا عادی ہے۔''

''بجا فرمایا پیر سائیں!'' اس نے ادب سے کہا۔

''میں تمہارے کس کام آسکتا ہوں؟'' میں نے اصل مقصد کی جانب آتے ہوئے دریافت کیا۔

''میں ایک مصیبت میں گرفتار ہوں پیر سائیں......'' وہ تھوڑے توقف سے بولا۔ ''چار سال سے کسی کم ذات نے مجھے پریشان کر رکھا ہے''۔

''پریشانی کیا ہے؟'' میں نے اس کے چہرے پر نظر جمائے سوال کیا۔

''میں شادی شدہ ہوں،'' قلندر خان نے کہنا شروع کیا۔ ''چار سال پہلے میرے بچے کی خوشی ہوئی تھی لیکن سال پورا ہونے سے پہلے پہلے وہ خدا کو پیارا ہو گیا۔ مرنا جینا مقدر کی بات ہے، اوپر والا جب چاہے اپنی امانت واپس لے سکتا ہے اس لئے میں نے بھی صبر و شکر کرلیا لیکن چار سال کے عرصے میں میرے تین بچے فوت ہو چکے ہیں، وہ ایک سال کی مدت پوری نہیں کر سکے۔''

''چار سال میں تین بچے! میں نے حیرت کا اظہار کیا۔

''میری دو بیویاں ہیں پیر سائیں!'' وہ پہلو بدل کر بولا۔ ''لوگوں کا خیال ہے کہ میرے کسی دشمن نے میرے خلاف کوئی کالا جادو کروا دیا ہے''۔

''کیا تم اس ضمن میں کسی بزرگ سے مل چکے ہو؟'' میں نے اپنی معلومات کی خاطر دریافت کیا۔

''جی ہاں ......'' وہ کسمسا کر بولا'' دو تین جگہ قسمت آزما چکا ہوں لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا۔''

''کیا بچوں کی موت کسی خاص عمر تک پہنچنے کے بعد واقع ہوئی ہے؟''

''جی ہاں ......'' اس نے سوچ کر جواب دیا'' دس اور گیارہ مہینے کے اندر اندر وہ تینوں فوت ہو گئے تھے۔''

''کیا تمہیں کسی پر شبہ ہے؟'' میں نے پوچھا۔

''جی نہیں؟ لیکن جہاں ہزاروں دوست ہوتے ہیں، ممکن ہے کسی دشمن نے کسی وجہ سے مجھے پریشان کر رکھا ہو؟''

''کیا اس دشمنی کی وجہ تمہارے علم میں نہیں ہے؟''

''جی نہیں''۔

''تم نے جن بزرگوں اور پیروں سے رابطہ کیا تھا ان کا کیا کہنا تھا؟''

''گستاخی معاف پیر سائیں!'' اس نے دوبارہ ہاتھ باندھ کر کہا'' میں نے جن لوگوں کی چوکھٹ پر حاضری دی تھی ان میں سے صرف ایک ہی سچا

معلوم ہوتا ہے......اس نے کہا تھا کہ کسی نے مجھے کالے جادو سے باندھ دیا ہے، اس غریب نے میری خاطر بڑی کوششیں بھی کی تھیں لیکن پھر بھی وہ کامیاب نہیں ہوسکا''۔

''ناکامی کا سبب کیا بتایا تھا؟''

''غیب کا حال اوپر والا ہی جانتا ہے لیکن اس نے کہا تھا کہ جو شخص اس عمل کو توڑ کرنے کی کوشش کرے گا وہ خود بھی مرجائے گا؟''

میں نے فوری طور پر کوئی جواب نہیں دیا۔ قلندر خان کھوسو نے جس بزرگ یا پیر کے حوالے سے جو بات کہی تھی وہ سچ بھی ہوسکتی تھی۔ میں اپنے پڑھنے والوں کو کئی مواقع پر بتا چکا ہوں کہ جادو برحق ہے لیکن اس کو کرنے والا کافر ہے، جادو ٹونے کے بھی ہزاروں طریقے ہوتے ہیں لیکن خاص طور پر سفلی کالا عمل انتہائی خطرناک اور جان لیوا ہوتا ہے، یہ عمل زیادہ تر نجس قسم کے غیر مسلم اور بھنگی قسم کے لوگ کرتے ہیں۔ اس عمل کے ذریعے دشمن کو اس طرح باندھ دیا جاتا ہے کہ وہ ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرتا ہے یا کسی عذاب میں مرتے دم تک مبتلا رہتا ہے اور ایسے عمل کا توڑ کرنا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں ہوتی، توڑ کرنے والے کی ایک معمولی سی غلطی خود اس کی ہلاکت کا سبب بن جاتی ہے، دوسری شکل میں وہ گندہ عمل اسی شخص کی سمت واپس لوٹ جاتا ہے جس نے اسے کیا ہو، بہر حال دونوں صورتوں میں کسی ایک کی جان جاتی تقریباً یقینی ہوتی ہے۔

بہر حال، قلندر خان کی بات سننے کے بعد میں نے آنکھیں بند کرلیں، کچھ دیر تک مراقبے کی حالت سے دو چار ہوا پھر میں نے دریافت کیا،'' قلندر خان......''تم جس مکان میں رہتے ہو وہاں صحن میں کوئی پرانا درخت بھی موجود ہے؟''۔

''جی، پیر سائیں!'' وہ تیزی سے بولا۔''برگد کا ایک درخت ہے''۔

''صحن کچا ہے یا پکا؟''

''کچا ہے پیر سائیں!'' وہ مجھے پرامید نظروں سے دیکھتے ہوئے بولا۔'' برگد کے درخت کے علاوہ میں نے دیواروں کے ساتھ پھلواری لگا رکھی ہے لیکن آپ حکم دیں تو صحن پکا کرادوں''۔

''میں......فی الحال اس کی ضرورت نہیں ہے......''

''آپ سے ایک بات اور عرضی کرنی ہے'' اس نے پریشان کن لہجے میں کہا۔''میری بڑی بیوی کا پاؤں پھر بھاری ہے لیکن وہ اپنے ایک بچے کی موت کی وجہ سے بہت پریشان ہے۔ نہ کچھ کھاتی ہے نہ پیتی ہے۔ ہر وقت غم سے دو چار رہتی ہے۔ آپ کوئی ایسا تعویذ دے دیں کہ اس کی تسلی ہو جائے۔''

''اس سے پہلے میں تمہارے ساتھ چل کر تمہارے مکان دیکھنا پسند کروں گا۔'' میں نے مراقبے کے دوران نظر آنے والی علامتوں کے پیش نظر جواب دیا۔

اس کا چہرہ کھل گیا۔ اس نے کہا۔''یہ آپ کا بڑا ہی کرم ہوگا پیر سائیں۔ اب آپ ہی میری مدد کردیں۔''

''بری بات ہے میرے عزیز۔'' میں نے اسے ٹوکا''مدد کرنا صرف اس کے اختیار کی بات ہے۔ بندہ خاکی تو صرف سجدہ ریز ہو کر اس کے حضور میں گڑ گڑا سکتا ہے، دعا کا قبول کرنا یا نہ کرنا اس کی مرضی پر منحصر ہے لیکن اب بات پر یقین ہے، اس کی مصلحتوں کو اس کے سوا کوئی اور نہیں جان سکتا اور یہ بھی صداقت ہے کہ وہ جو کچھ کرتا ہے اس میں انسان کی کوئی نہ کوئی بھلائی ضرور ہوتی ہے جسے انسان سمجھنے سے قاصر ہوتا ہے......''

''پھر......آپ کب تشریف لے چلیں گے؟'' اس نے بڑے ادب سے پوچھا۔

''تمہارا قیام کہاں ہے؟''

''یہیں حیدرآباد میں ہوں، آپ جب حکم دیں حاضر ہو جاؤں۔''

''دو روز بعد مجھ سے ملنا، اس عرصے میں، میں کچھ اور بھی غور کرنا چاہتا ہوں''۔

''پیر سائیں......میری مشکل آسان تو ہو جائے گی؟''

''مشکل کشا اس کی ذات ہے، میں حتی الامکان کوشش کروں گا۔''

’’میں ہر خدمت کے لئے حاضر ہوں، آپ بس کسی طرح مجھے اس عذاب سے نجات دلا دیں‘‘۔

’’ایک بات پوچھوں قلندر خان؟‘‘

’’حکم پیر سائیں۔‘‘ وہ بالکل تابع دار بن گیا۔

’’کیا تمہارے تینوں بچوں کی ولادت ایک ہی مکان میں ہوئی تھی؟‘‘

’’جی ہاں......‘‘ وہ میری شکل کو گھورتے ہوئے بولا۔’’ ولادت اور موت کسی ایک ہی دن واقع ہوئی تھی؟‘‘

’’جی ہاں......‘‘ وہ میری شکل کو گھورتے ہوئے بولا۔’’ ولادت اور موت دونوں میری حویلی کے اندر ہی ہوئی تھیں لیکن......‘‘

’’قبل از وقت کوئی نتیجہ اخذ کرنے کی کوشش نہ کرو۔ اللہ بہتر ہی کرے گا۔‘‘ میں نے کہا، پھر کچھ دیر خاموشی کے بعد پوچھا۔’’ ایک بات سوچ کر بتاؤ، کیا تینوں بچوں کی موت کسی ایک ہی دن واقع ہوئی تھی؟‘‘

’’میں نے اس بات پر غور نہیں کیا۔‘‘

’’کیا بچوں کی ولادت سے پہلے بھی کسی نے تمہیں کوئی تعویذ وغیرہ دیا تھا۔‘‘

’’دوسرے بچے کی موت کے بعد علاقے کی بڑی مسجد کے پیش امام نے ایک تعویذ لکھ کر دیا تھا‘‘۔ قلندر خان نے تیزی سے جواب دیا۔’’ میں نے وہ تعویذ شاہ صاحب کے کہنے پر بیوی کی کمر سے باندھ دیا تھا، ولادت تک وہ تعویذ محفوظ رہا، اس کے بعد میں نے اسے شاہ صاحب ہی کے حکم پر چاندی میں بند کرا کے بیوی کے گلے میں ڈال دیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ شاہ صاحب کی دعا کی برکت سے سب ٹھیک ہو جائے گا لیکن دس مہینے بعد ایک صبح ہم بیدار ہوئے تو بچہ مردہ پڑا ملا اور شاہ صاحب کا تعویذ بھی غائب تھا۔‘‘

’’اور کوئی خاص بات؟‘‘

’’میں آپ کا مطلب نہیں سمجھا؟‘‘

’’کیا بچے کی موت کے بعد اس کی ماں کا ذہنی توازن قائم رہا تھا؟‘‘

’’کیسے رہ سکتا تھا پیر سائیں۔‘‘ قلندر خان نے سرد آہ بھر کر جواب دیا۔

’’جس کی گود دو بار اجڑ چکی ہے۔ اس کا ذہنی توازن کیسے برقرار رہ سکتا ہے! دو چار مہینوں تک وہ مچھلی کی طرح تڑپتی رہی پھر رو پیٹ کر خاموش ہو گئی، اب میری بڑی بیوی کو بھی یہی غم کھائے جا رہا ہے کہ کہیں اس کی گود بھی دوبارہ نہ اجڑ جائے، نہ کھاتی ہے نہ پیتی ہے، سوکھ کر کانٹا ہو گئی ہے۔‘‘

’’اس پر بھروسا رکھو، وہ بہتری کرے گا‘‘۔

’’پیر سائیں ......‘‘ قلندر خان نے مجھے کریدنے کی خاطر پوچھا۔’’ آپ نے حویلی کے صحن کے درخت والی بات کیوں پوچھی تھی؟‘‘

’’ابھی یہ باتیں تمہاری سمجھ میں نہیں آئیں گی۔‘‘

میں نے سمجھا بجھا کر اسے دو دن بعد آنے کی تاکید اور دوسرے عقیدت مندوں کے ساتھ روزمرہ کے معمول میں مشغول ہو گیا۔ (جاری ہے)

# کیا آپ چاہتے ہیں کہ مصائب اور پریشانیوں سے جلد نجات پائیں۔

مستقبل میں کم از کم مصائب اور پریشانیوں میں مبتلا ہوں یا ان سے محفوظ رہیں۔ رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے: بَادِرُوْا بِالصَّدَقَةِ فَإِنَّ الْبَلَاءَ لَا يَتَخَطَّاهَا۔ ترجمہ: "مصیبت آنے سے پہلے صدقہ دے دو کیونکہ (صدقہ دیوار کی طرح آڑے آجاتا ہے اور) مصیبت اس کو پھاند کر نہیں آسکتی"۔ (مشکوٰۃ ص 167)

اور اگر خدانخواستہ آپ کسی بیماری، پریشانی یا مصیبت میں مبتلا ہو گئے ہیں تو نبی حضرت محمد ﷺ کا ارشاد پاک ہے:

اَلصَّدَقَةُ تَرُدُّ الْبَلَاءَ۔ ترجمہ: "صدقہ کرو کیونکہ صدقہ بلاؤں یعنی مصیبتوں کو کھا جاتا ہے"۔ (زاد الطالبین)

دار العمل چشتیہ ٹرسٹ میں صدقہ دیجئے۔ ہم نہایت احتیاط سے آپ کا صدقہ مستحقین تک پہنچاتے ہیں۔ رابطہ 0322-4773786

## سات سلام اور چہل کاف کے عمل کی بڑی بیاض

سات سلام اور چہل کاف ہماری روحانی درسگاہ کا وہ عمل ہے، جس کی اجازت حاصل کرتے ہی عامل بغیر کسی ریاضت کے، چہل کاف کو استعمال کر سکتا ہے اور چہل کاف کے پیچھے جو جنات ہیں، وہ غائبانہ طور پر عامل کے ساتھ تعاون کرتے ہیں اور ہر جائز کام میں معاونت کرتے ہیں۔

عرصہ سے طالبین کی خواہش تھی کہ سات سلام اور چہل کاف کی نئی کاپی مرتب کی جائے جس میں پچھلی کاپی کی نسبت کافی اضافہ ہو اور جو کمی ہے، وہ دور ہو جائے۔ ان سب طالبین کے لئے خوشخبری ہے کہ نئی کاپی میں بہت اضافہ ہے۔ کاپی لینے کے لئے تین شرائط ہیں:

1. ...... ہماری درسگاہ سے اجازت یافتہ ہو۔
2. ...... پہلے دو درجہ کی چلہ کشی کر لی ہو۔
3. ...... گیارہ سو روپے ادا کرنا ضروری ہوں گے۔

(فون دفتر) 042-35410586 (موبائل دفتر) 0343-7772772

## روحانی تشخیص کرنے کا خاص عمل

تشخیص کا ایک خاص عمل، جس کی تکمیل کے بعد عامل ہر طرح کے جنات، آسیب، جادو ٹونہ وغیرہ کی فوری تشخیص با آسانی کر سکتا ہے۔

فیس 1100 روپے

** مریض پر اثرات ہیں یا نہیں؟

** مریض کے جسم کا کوئی خاص حصہ اثرات کی زد میں ہے یا بیماری کے؟

** گھر، دکان، فیکٹری، کوئی خاص جگہ وغیرہ روحانی طور پر متاثر ہیں یا نہیں؟

یہ عمل ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ کوئی ڈر خوف نہیں

** اثرات کو ختم کرنے کا جو روحانی علاج کیا جا رہا ہے، اس سے مریض کو فائدہ ہو رہا ہے یا نہیں؟ جگہ روحانی طور پر صاف ہو رہی ہے یا نہیں؟

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

## خبر کا عمل

ھدیہ 5100 روپے

غیبی مخلوق سے خبر لینے کا ایک خاص عمل۔ اس کے پیچھے مخلوق عامل کو فوری مریض کے بارے میں خبر دیتی ہے۔ جن عاملین کی سماعت کھلی ہو، ان کو آواز بھی آتی ہے۔ جن عاملین کا باطنی رابطہ ہوتا ہے، ان کو ہی اس عمل کا اصل فائدہ ہوتا ہے۔ جنات سے اپنے مریضوں کے متعلق خبر سمیت روزمرہ کے معاملات میں جنات کی جانب سے خبر کی شکل میں معاونت کا بہترین آزمودہ اور مجرب عمل ہے۔ جس کی وجہ سے مریض کی تفصیلی اور مریض کے خاندان کی پوری رپورٹ انتہائی سہل انداز میں حاصل ہو جاتی ہے اور علاج میں بہترین فوائد اور نتائج حاصل ہوتے ہیں۔

یاد رہے کہ یہ عمل باطنی صلاحتیں بیدار کرنے کا عمل نہیں ہے۔ جن عاملین کے باطنی رابطے نہیں کھلے، وہ اس عمل کو لینے کے اہل نہیں ہیں۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
WhatsApp WeChat Viber N icq fring LINE T +92-322-7772772

## نورانی مندرہ

ھدیہ 7100 روپے

ہر طرح کے جادو اور جنات سے نجات اور ہر طرح کے عمل کو واپس کرنے کا خاص عمل۔ یہ وہ واحد عمل ہے جو ہر قسم کے مندروں کا بھی توڑ ہے۔ اس کے عامل پر آسانی سے جنات اور جادو کا حملہ نہیں ہوتا۔ اور چھوٹے جنات و شیاطین تو اس کے عامل سے مقابلہ ہی نہیں کرتے، بھاگ جاتے ہیں۔

جادو، جنات کے اثرات کے علاوہ پیچیدہ قسم کی بیماریوں کے لیے بھی مجرب ہے۔ خاص کر وہ بیماریاں، جو جادو اور جنات کی وجہ سے بنی ہوں۔ اس عمل کا بھی چلہ کرنا ضروری ہے۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
WhatsApp WeChat Viber N icq fring LINE T +92-322-7772772

# دعوت خلخلة الهوا کے چند مجرب اعمال

صوفی حکیم غلام سرور شباب قادری صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

## دشمن پر فتح پانے کا طریقہ

ساتوں خاتم ایک کاغذ پر لکھ کر اس پر تین بار دعوت پڑھ کر دم کریں۔اوراس کا تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھیں۔دشمن کا خوف آپ کے دِل سے ختم ہوگا۔اور دشمن سے مقابلہ میں حامل خاتم کو فتح حاصل ہوگی۔

## دشمن پر بیماری مسلط کرنا

اگر کسی ظالم دشمن پر بیماری مسلط کرنا چاہیں یا اسے ہلاک کرنے کا ارادہ ہو تو پہلی خاتم روٹی کے ایک ٹکڑے پر کتابت کریں اور اکیس بار اس پر دعوت پڑھ کر دم کر دیں پھر اسے ایک زندہ مچھلی کو کھلا کر اسے دریا میں ڈال دیں۔ایک ہفتہ کے اندر اندر دشمن بیماری میں مبتلا ہو کر راہی عدم ہوگا۔

## ظالم دشمن پر بخار مسلط کرنا

سیاہ مرغی ایک انڈا لے کر سیاہ مرغی ہی کے خون سے انڈے پر دوسری خاتم لکھیں اور پھر اس پر اکیس بار دعوت پڑھ کر دم کر دیں۔اور انڈے کو زیرِ آتش دفن کر دیں جس طرح انڈے کو گرمی پہنچے گی اس طرح دشمن کا بدن جلے گا۔جب تک انڈا آگ کے قریب دفن رہے گا تب تک دشمن کا بدن جلتا رہے گا۔اور ہمیشہ بخار میں مبتلا رہے گا۔اگر انڈا نکال کر دھو دیں تب دشمن کو سکون محسوس ہوگا۔

## ظالم دشمن کے گھر میں سنگ باری کرانے کا طریقہ

ایک سکورہ آب نارسیدہ لے کر اس پر دوسری خاتم سرکہ ایلوا سیاہ روشنائی میں ملا کر لکھیں اور خاتم کے نیچے برجم دارِفلاں بن فلاں تحریر کریں۔اور پھر اس پر اکتالیس مرتبہ دعوت پڑھ کر دم کریں۔اور اسے دشمن کے گھر میں دفن کر دیں۔اس کے گھر میں سنگ باری شروع ہو جائے گی۔جب تک سکورہ نہ نکالیں گے سنگ باری ہوتی رہے گی۔

## عداوت اور جدائی پیدا کرنا

جن افراد میں عداوت اور جدائی پیدا کرنا ہو۔نیلے رنگ کے کپڑے پر دوسری خاتم تحریر کر کے نیچے ان کا نام اور مقصد بھی لکھ دیں پھر اس کپڑے کو کسی ایک کے گھر میں دفن کروا دیں اگر ایسا ممکن نہ ہو تو دھو کر پانی ان کے گھروں میں چھڑک دیں۔عدوات اور جدائی پیدا ہو جائے گی۔

## ظالم دشمن کو تباہ و برباد کرنا

کسی نحس وقت میں نحس جانور کے چمڑے پر ساتوں خاتم ،سرکہ ملی ہوئی روشنائی سے لکھ کر اس پر اکیس بار دعوت پڑھ کر دم کر دیں۔اور اسے ظالم دشمن کے گھر میں دفن کر دیں۔بہت جلد اس کا گھر ویران ہو جائے گا اور وہ تباہ و برباد ہو جائے گا۔

## جادو سحر کے بداثرات ختم کرنا

ایسا مریض جس پر سحر جادو کے قوی ترین اثرات ہوں اور کسی بھی طرح ختم نہ ہوتے ہوں یہاں تک کہ عاملین و حکماء علاج سے عاجز آ چکے ہوں۔جہاں مریض قریب المرگ ہو۔وہاں یہ علاج ایک مسیحا سے کم نہیں ہے۔مگر اس کا طریقہ علاج عجب ہے۔یہ طریقہ فیلسوف الماہر والحکیم الحاذق ابی مسلمہ استاد المجریطی الاندلسی نے غایۃ الحکیم میں اور امام احمد بن محمد بونی نے منبع اصول الحکمۃ میں درج کیا ہے۔طریقہ علاج یوں ہے کہ سحر جادو کے پرانے مریض کے دائیں ہاتھ پر پہلی خاتم اور بائیں ہاتھ پر دوسری خاتم ،دائیں ران پر تیسری خاتم اور بائیں ران پر چوتھی خاتم، پیٹھ پر پانچویں خاتم، سینے پر چھٹی خاتم اور ناف پر ساتویں خاتم تحریر کی جائے۔

پھر مسحور کی دائیں ہتھیلی پر یہ آیت لکھیں: وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ط وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا (سورۃ طٰہٰ آیت ۱۱۱)

اور بائیں ہتھیلی پر یہ آیت لکھیں: وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَا يَخٰفُ ظُلْمًا وَّلَا هَضْمًا (سورۃ طٰہٰ آیت ۱۱۲)

مسحور چت لیٹا ہوا ہو۔اور عامل سات بار دعوت پڑھ کر دم کرے۔اس دوران تخم حرمل، لوبان اور اجوائن کا بخور جلتا رہے۔پس دعوت سات بار پڑھنا ابھی مکمل نہ ہوگی کہ مسحور سے ہر قسم کے سحر جادو کے بداثرات کا خاتمہ ہوجائے گا۔اس عمل کے بعد مریض غسل کرے اور اپنے پہنے ہوئے کپڑے کسی غریب مستحق کو خیرات کردے۔

## دفینہ نکالنے کے لئے

دفینہ کی جگہ تلاش کرنے کے لئے طریقہ اس طرح ہے کہ ایک بڑی لوح نحاس سرخ لے کر اس پر ساتوں خاتمیں اور دعوت تحریر کریں۔پھر اس پر دعوت لاتعداد تلاوت کریں۔ یہاں تک کہ لوح چلے اور دفینہ کی جگہ پر رُکے۔پس وہاں یقیناً دفینہ موجود ہوگا۔

## مسحور سے سحر جادو ختم کرنے کا ایک عجیب طریقہ

سحر جادو ختم کرنے کا یہ طریقہ بھی عجیب وغریب ہے۔نائی کا استرا لے کر اُس پر تیسری خاتم لکھیں اور پھر اس پر ایک بار دعوت پڑھ کر دم کریں۔اور اس سے مسحور کے سر کے بال مُونڈ دیں۔اور ان بالوں کو کسی ایسی جگہ دفن کردیں۔ جہاں لوگوں کا گزر نہ ہوتا ہو پس مسحور سے سحر جادو کے تمام اثرات ختم ہوجائیں گے۔

## غیب سے خوردونوش کی چیزیں حاصل کرنا

ایسے اعمال کرامات کے ضمن میں آتے ہیں اور یہ چیزیں اولیاء اللہ کا وصف ہوتی ہیں۔اولیاء کے نقشِ قدم پر چلیں تو یہ کچھ مشکل نہیں ہوگا۔بصورت دیگر وقت ضائع کرنے کے علاوہ کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ بہر حال ہم کو جیسے اساتذہ عظام سے عطا ہوا بیان کردیتے ہیں۔سرخ رنگ کے گھوڑے کے چمڑے پر ساتوں خاتمیں تحریر کریں۔اور اس پر سات بار دعوت پڑھیں۔اور چڑیا کی زبان اس کے درمیان رکھیں پھر اسے اندھیری جگہ رکھ دیں۔عشاء کے بعد اور اس کے قریب بیٹھ کر رات بھر دعوت کی تلاوت کرتے رہیں۔جس چیز کی ضرورت ہو اس کا تصور کریں کہ دعوت کے خدام حاضر کررہے ہیں۔پس نماز فجر پڑھنے کے بعد دیکھیں آپ کی مطلوبہ چیزیں موجود ہوں گی۔

## جنگ میں کفار پر غلبہ کے لئے

گولر کے سات پتوں پر ایک ایک خاتم لکھ کر پھر ان پر تین بار دعوت پڑھ کر اُسے اپنے گلے میں ڈال لیں اور کفار سے جنگ جدل کریں۔دل ہی دل میں اللہ اکبر کی صدا بلند کرتے ہوئے کافروں کو قتل کریں۔اللہ تعالیٰ آپ کو ان پر غلبہ عطا فرمائے گا۔

## جنات اور انسان کی نظر بد ختم کرنے کے لئے

ساتوں خاتم ایک سفید کاغذ پر لکھ کر اس پر گیارہ بار دعوت پڑھ کر دم کریں پھر اس کا تعویذ بنا کر نظر بد والے کے گلے میں ڈال دیں۔تمام اثرات ختم ہوجائیں گے۔

## دعوت کے خادم کو مطیع کرنا

ایک خالی مکان میں پہلے سات روز تک اصراف عامر کا عمل تلاوت کریں پھر اس معطر کمرہ میں شام کو نماز مغرب بعد دعوت لاتعداد پڑھنا شروع کریں اور نماز فجر سے پہلے تک پڑھتے رہیں۔تین راتوں تک مسلسل اسی طریقہ کے مطابق تلاوت کریں۔تیسری رات نماز فجر سے قبل دعوت کا خادم حاضر ہوگا۔اس سے عہد و پیماں کرلیں کچھ شرائط پر وہ مطیع ہوجائے گا۔دوبارہ حاضری کا طریقہ بھی اس سے معلوم کرلیں۔مختلف امور میں مددگار رہوگا۔

نوٹ: دعوت خلخلۃ الھوامع خواتم پڑھنے کے لیے خزینۂ روحانیات کا مئی 2015 کا شمارہ مطالعہ فرمائیں۔یا پھر مصنف مدظلہٗ کی کتاب ''کلید رموزِ مخفی'' کا مطالعہ کریں۔

یہ تمام اعمال بغیر اجازت نہ کریں۔

# فحاشی کا سیلاب اور اس کا سدباب

خدیجہ اقبال

## فحاشی کیا ہے؟

کردار، رویے اور بات میں دائرے سے باہر نکلنا یا ان باتوں میں قباحت کا پایا جانا فحاشی کہلاتا ہے۔ فحاشی اور بے حیائی دراصل ''حیا'' کی ضد ہے۔ جہاں جذبۂ حیا ہوگا وہاں فحاشی جگہ نہیں پا سکے گی۔ فحاشی زبان سے بھی ہوتی ہے، جیسے بے ہودہ باتیں، گالم گلوچ، برا بھلا کہنا، بدتمیزی سے بات کرنا، فحاشی آنکھ سے بھی ہوتی ہے، جیسے غیر محرم عورتوں کو اور عورتوں کا مردوں کو دیکھنا، آنکھ کے غلط اشارے، آنکھیں ملانا، فحش پروگرام، فلمیں اور ناچ وغیرہ دیکھنا، فحاشی کان سے بھی ہوتی ہے گندی باتیں، بے ہودہ لطیفے، ہیجان انگیز گانے اور میوزک سننا یہ کان سے فحاشی ہے۔ لباس سے بھی فحاشی ہوتی ہے جیسا کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جہنمیوں کی ایک قسم ان عورتوں پر مشتمل ہے جو لباس پہننے کے باوجود ننگی ہوں گی۔ ان کے سر بختی نسل کے اونٹوں کی طرح جھکے ہوئے ہوں گے، وہ دوسروں کو مائل کرنے والی اور خود مائل ہونے والی ہوں گی۔ یہ عورتیں جنت میں داخل نہیں ہوں گی اور اس کی خوشبو تک نہیں پائیں گی۔ حالانکہ جنت کی خوشبو بڑی دور کی مسافت سے محسوس ہوگی''۔ (السلسلۃ الصحیحۃ: 2501) سونگھنے میں بھی فحاشی کا عنصر ہو سکتا ہے تبھی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو بھی عورت خوشبو لگا کر لوگوں کے پاس سے گزرے کہ وہ اس کی خوشبو سونگھیں تو یہ عورت ایسی اور ویسی ہے''۔ (سنن ابی داوٗد: 4173) فحاشی دل سے بھی ہوتی ہے جیسے دل میں ہمیشہ جنسی رویوں کے خیالات، اپنی غلط خواہشات کی تکمیل کے منصوبے، غیر محرم عورتوں کی تصاویر کے نقش اور چھپی دوستی وغیرہ یہ سب باطنی فحاشی کی صورتیں ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فحاشی کی ظاہری اور باطنی تمام صورتوں کو حرام قرار دیا ہے۔ فرمایا: ''اے پیغمبر آپ فرمادیں کہ میرے رب نے فحاشی کی تمام صورتوں کو، وہ ظاہری ہوں یا پوشیدہ، حرام قرار دیا ہے''۔ (الاعراف 7:33)

## قیامت سے پہلے فحاشی عام ہوگی

ارشاد نبوی ہے: ''اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک فحاشی عام نہ ہو جائے''۔ (السلسلۃ الصحیحۃ: 3211)۔ یہ حدیث ضمنی طور پر فحاشی کے ذرائع، مثلاً: نیٹ، کیبل اور بے ہودہ چینلز کی طرف اشارہ کر رہی ہے کیونکہ فحاشی بذات خود کسی چیز کا نام نہیں اس کا ظہور جہنمی جسموں پر انہی ذرائع سے ہوتا ہے۔ نبی کریم کی مذکورہ پیش گوئی کا مطلب یہ تھا کہ امت محتاط ہو جائے مگر امت نے یہ سمجھا کہ اگر ہم اس پیش گوئی کو اپنے ہاتھوں پورا نہیں کریں گے تو کیا کافر اسے پورا کریں گے، چنانچہ بڑوں، بوڑھوں، نوجوانوں، بچوں اور خواتین نے بڑھ چڑھ کر فحاشی کو فروغ دیا۔

## فحاشی پھیلانے والی خواتین کی دلیل

فحاشی کا زیادہ تر تعلق خواتین سے ہے اور وہ باقاعدہ دلیل دیتی ہیں کہ اللہ خوبصورت ہے اور خوبصورتی کو پسند کرتا ہے، لہٰذا ہمیں خوبصورت اور دلربا نظر آنا چاہیے۔ یہ تو ٹھیک ہے کہ اچھا نظر آنا چاہیے مگر کس کے لیے؟ اپنے خاوندوں کے لیے ہر ایک کے لیے نہیں۔ کیونکہ جس اللہ نے خوبصورتی عطا کی ہے اس نے پابندیاں بھی لگائی ہیں، اسے ڈھانپنے کا حکم بھی صادر فرمایا اور عفت وعصمت کا جذبہ بھی عطا فرمایا ہے۔ کئی خواتین یہ بھی کہتی ہیں کہ ہمارے جسم ہیں ہم جس طرح مرضی ان کا اظہار کریں۔ ایسی خواتین آخر ایک دن یہ روپ اختیار کر جاتی ہیں کہ ان سے پھر جو چاہے اپنی مرضی کا اظہار کرتا ہے۔ العیاذ باللہ۔

## شیطان اور فحاشی

قرآن مجید نے واضح طور پر سمجھایا ہے کہ ''جو شخص شیطان کے قدموں کے پیچھے چلے گا تو وہ اسے فحاشی اور برے کاموں کا حکم دے گا''۔ (النور 21:24) یعنی فحاشی پھیلانے میں اصل کردار شیطان کا ہے اور اس میں اسے بدبخت اور غیرت وحمیت اور شرم وحیا سے عاری خواتین وحضرات

کا تعاون حاصل ہے۔ شیطان فحاشی کا حکم دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ فحاشی سے منع کرتا ہے۔ مگر ہم اللہ، جو ہمارا خالق، مالک اور مہربان ہے، اس کے مقابلے میں ازلی دشمن شیطان کی بات مانتے ہیں۔ عارضی مزوں اور مستیوں میں آ کر حقیقی زندگی سے کیوں غافل ہیں؟

## فحاشی اور بے حیائی کی سزا

فحاشی کو فروغ دینے والے خواتین وحضرات دوہرے مجرم ہیں۔ ایک تو وہ خود بے حیائی کے مرتکب ہیں دوسرے یہ کہ معاشرے کے سامنے غلط معیار پیش کر رہے ہیں اور فحاشی کو فروغ دے رہے ہیں۔ کیا انہوں نے آج تک یہ آیت یا اس کا ترجمہ نہیں سنا: ''بے شک وہ لوگ جو پسند کرتے ہیں کہ اہل ایمان میں فحاشی پھیلے، ان کے لیے دنیا اور آخرت میں الم ناک عذاب ہے۔ اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے''۔ (النور 19:24) یعنی تم نہیں جانتے کہ کیا کیا سزائیں مل رہی ہیں یا ملیں گی۔ یا تم نہیں جانتے کہ اس نے اس جرم کی سزا اتنی بڑی کیوں رکھی ہے؟

محترم بھائیوں اور بہنو! یاد رکھیے! سزا ہمیشہ اسی نوعیت کی ہوتی ہے جس نوعیت کا جرم ہوتا ہے۔ فحاشی کی تمام اقسام کا تعلق جسم اور اس پر پہنے جانے والے لباس سے ہے تو حسب ذیل حدیث میں اس کی سزا بھی جسمانی بتائی گئی ہے۔ ارشاد نبوی ہے: ''جس قوم میں بھی فحاشی عام ہو جائے اور اسے وہ سرعام کرنے لگیں تو ان میں وبائی امراض اور ایسی بیماریاں پھیل جاتی ہیں کہ ان کے گزرے ہوئے لوگوں نے ان کے نام تک نہیں سنے ہوتے''۔

(سنن ابن ماجہ: 4019)

آج جو ہم ایڈز، کینسر کی کئی صورتیں اور ڈینگی وغیرہ کے متعلق سن رہے ہیں تو ہمیں یہ یقین کر لینا چاہیے کہ ہمیں جرمِ فحاشی کی سزا مل رہی ہے۔

## فحاشی سے کیسے بچا جائے؟

(1) فحاشی اور دیگر گناہوں سے بچنے کے لیے اللہ کے خوف سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔ ہمیشہ یہ یقین رہے کہ اللہ ہمیں دیکھ رہا ہے۔ اگر مخلوق کی پسند کی خاطر ہم فحاشی میں حصہ لیتے ہیں تو خالق کے حکم کے مطابق فحاشی چھوڑ کیوں نہیں دیتے۔

(2) نماز کا اہتمام کیا جائے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ نماز بے حیائی سے روکتی ہے۔

(3) حیا کے ذریعے بے حیائی کا علاج۔ جہاں حیا ہو گی وہاں بے حیائی نہیں ٹھہرے گی۔

(4) غیرت کے ذریعے فحاشی کا تدارک: کوئی بھی شخص جتنا مرضی گیا گزرا ہو وہ پسند نہیں کرتا کہ اس کی خواتین سے یا ان کے سامنے نازیبا حرکت کی جائے تو پھر یہ دوسروں کی خواتین کے سامنے یا ان کے ساتھ ایسی باتیں، ایسے انداز اور حرکتیں کیوں کرتا ہے؟

(5) شیطان سے چھٹکارا: فحاشی چونکہ شیطان کی طرف سے ہے، اسی وجہ سے شیطان سے یاری ختم کر کے اللہ سے لو لگائی جائے۔

## فحاشی کے اڈے

(1) بیوٹی پارلر۔ (2) نیٹ کیفے / کالنگ سنٹر۔ (3) اکثر یونیورسٹیاں اور کالجز۔ (4) سینما ہال اور تھیٹر وغیرہ۔ (5) پارک اور سیر گاہیں۔ (6) اکثر شادی ہال۔

## فحاشی کے مواقع

(1) بسنت۔

(2) ویلنٹائن ڈے (14 فروری)۔

(3) نیو ائیر نائٹ۔

(4) چاند رات۔

(5) شادی کے مختلف رسوم و رواج۔

(6) سالگرہ اور اس جیسے دیگر فنکشن۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو فحاشی کی ظاہر اور پوشیدہ تمام صورتوں سے محفوظ فرمائے۔ آمین۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# عمل حاضری یوناس حکیم الجن

حکیم سید محبوب علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

تسخیر الشیاطین فی وصال العاشقین مولفہ عبدالفتاح طوخی المصری کے صفحہ نمبر 147 پر تحریر ہے کہ جنوں کا سردار یوناس حکیم جن بہت سے عجیب وغریب علوم پر حاوی ہے اور جنوں میں استاد کا درجہ رکھتا ہے۔ یہ جن، جنات کی اس نسل سے تعلق رکھتا ہے، جن کے قد گز گز بھر کے ہوتے ہیں۔ جو کوئی اس جن سے ملاقات کرنا چاہے اور چاہے کہ حاضرین مجلس اس کو دیکھیں اور اس سے گفتگو کریں تو درج ذیل ترکیب پر عمل کرے۔

طریقہ حاضری یوناس حکیم الجن

ایک طشت تانبہ کا قلعی شدہ لائے اور پانی سے بھر کر سامنے رکھے اور سرخ رنگ کاغذ سے ایک پتلا تیار کرے۔ اس پتلے کے سر پر فَھْرقُوْشِ 3 بار، سینے پر طَقْطَقُوْشِ 3 بار، دائیں بازو پر طَارَشِ 3 بار، بائیں بازو پر فَارَشِ 3 بار، پیٹ پر ھَارَشِ 2 بار، دائیں ران پر عَجْلُوْشِ 2 بار، بائیں ران پر کَرُوْشِ 3 بار لکھیں۔ پھر اس کو یہ بخور دیں: عود، زعفران، سندرس، لوبان...... چاروں کا بخور دیں اور عزیمت تین مرتبہ پڑھیں۔ ہر مرتبہ کے بعد تین مرتبہ یہ کلمات پڑھیں۔

اَیَّتُھَا الْمُلُوْکُ الْکَرِیْمَۃِ خُدَّامُ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ الْعَظِیْمَۃِ اُحْضِرُوْا اِلَیَّ اَلسَّیِّدْ یُوْنَاسَ الْحَکِیْمِ بِحَقِّ ھٰذِہٖ الْاَسْمَاءِ عَلَیْکُمْ وَطَاعَتِھَا لَدَیْکُمْ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَۃُ اَلسَّاعَۃُ

پس بے شک یوناس جن آپ کے سامنے حاضر ہو جائے گا اور السلام علیکم کہے گا۔ اس کو سلام کا جواب دیں اور بیٹھنے کے لیے کہیں اور نہایت پیار سے اس کے ساتھ گفتگو کریں اور جو کچھ چاہیں پوچھیں۔ جب آپ کی طلب اور حاجت پوری ہو جائے تو اصراف یوناسہ پڑھیں تو وہ جن چلا جائے گا۔

عزیمت مذکورہ یہ ہے:

عَزَّمْتُ عَلَیْکُمْ بِحَوْلِ اللّٰہِ وَقُوَّتِہٖ یَا مَعَاشِرَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِیَّۃَ بِعِزِّ عِزِّ اللّٰہِ وَبِنُوْرِ وَجْہِ اللّٰہِ وَبِمَا جَرٰی بِہِ الْقَلَمِ مِنْ عِنْدَ اللّٰہِ اِلٰی خَیْرِ خَلْقِ اللّٰہِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمْ اِلَّا مَا اَقْبَلْتُمْ وَاَسْرَعْتُمْ بِحَقِّ الْاَسْمَاءِ الْبَہِیَّۃِ وَالْعَزَائِمِ الْعِبْرَانِیَّۃِ وَالْاَقْسَامِ الْمَلْکُوْتِیَّۃِ وَبِحَقِّ الْاَسْمَاءِ الْمَکْتُوْبَۃِ عَلٰی قَلْبِ الْعَرْشِ وَبِحَقِّ مَنْ قَالَ لِلسَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِلّٰہِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَکَانَ اللّٰہُ عَلِیْمًا حَکِیْمًا اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَیَّتُھَا الْاَرْوَاحُ الرُّوْحَانِیَّۃُ یَاھَیَاشِ یَاھَیَاشِ یَاھَیَاشِ اَھْیَاسِ اَھْیَاسِ یَاھُوْسِ یَاھُوْشِ یَاھُوْشِ رَھَاطِیْلِ نَفْیَائِیْلِ عَشْقِیَائِیْلِ صَمْیَائِیْلِ عَذْقِیَائِیْلِ ھُوْطِیَائِیْلِ مَنْقِیَائِیْلِ سَمْسَمَائِیْلِ طَمَائِیْلِ اَجِیْبُوْا وَافْعَلُوْا مَابِہٖ تُوْمَرُوْنَ وَبِحَقِّ شَیْغَابِ تَیْغَابِ ھَلْھَلُوْۃِ آۃِ مَرِیْھَا مَرَآۃِ سَرَآۃِ بِحَقِّ شَلِ یَطَآۃِ اَمْرَمُوْشِ شَعْشَعِیْفِ شَقَا شُوْقِ وَبِحَقِّ مَشْطَانِیْ اُمِّ مُوْسٰی بَطْمَشِ مَھْیَا طُوْشِ شَقْشَا فَشِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَجِیْبُوْا وَتَوَکَّلُوْا وَاحْضُرُوْا اِلَیَّ السَّیِّدِ یُوْنَاسَ الْحَکِیْمِ الْجِنَّ بِحَقِّ ھَیْھَاتِ ھَیْمُوْثِ طَیْمُوْثِ اَنَاسِ وَھُوَ الْکَبِیْرِ الْمُتَعَالِ اَجِبْ یَا رُوْفَائِیْلُ وَیَاجِبْرَائِیْلُ وَ یَاسَمْسَمَائِیْلُ وَیَامِیْکَائِیْلُ وَیَاصَرْفِیَائِیْلُ وَیَا عَنْیَائِیْلُ وَیَا کَسْفِیَائِیْلُ اَجِیْبُوْا اَمْرُوْا اَعْوَانَکُمْ وَخُدَّامَکُمْ بِاِحْضَارِ السَّیِّدِ یُوْنَاسِ الْحَکِیْمِ الْجِنِّ اِلَیَّ بِحَقِّ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ عَلَیْکُمْ اَنْ تَقْبَلُوْا طَائِعِیْنَ لِعَزِیْمَتِیْ مُحِبِّیْنَ بِحَقِّ اَھْیَا شَرَاھِیَا اَدُوْنَائِیْ اَصْبَاؤُتُ آلْ شَدَایْ وَالطُّوْرِ وَکِتَابٍ مَّسْطُوْرٍ فِیْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ وَالْبَیْتِ الْمَعْمُوْرِ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ اِنَّ عَذَابَ رَبِّکَ لَوَاقِعٌ مَالَہٗ مِنْ دَافِعٍ عَلٰی مَنْ عَصٰی ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ وَاِنَّہٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِیْمٌ

يَاقَوْمَنَا اَجِيْبُوْا دَاعِيَ اللهِ وَآمِنُوْ بِهٖ يَغْفِرْ لَكُمْ مِنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ وَمَنْ لَا يُجِبْ دَاعِيَ اللهِ فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ فِي الْاَرْضِ وَلَيْسَ لَهٗ مِنْ دُوْنِهٖ اَوْلِيَاءُ اُوْلٰٓئِكَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ۔ اَجِيْبُوْا يَاخُدَّامُ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ وَاُحْضِرُوْ اِلَى السَّيِّدِ يُوْنَاسَ الْحَكِيْمِ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ عَلَيْكُمْ وَطَاعَتِهَا لِدَيْكُمْ وَبِحَقِّ اَشْمَخٍ اَشْمَخٍ نُوْخٍ نُوْخٍ شَمُوْخٍ شَمُوْخٍ شَخٍ شَخٍ نُوْحٍ نُوْحٍ شَشَاخٍ شَشَاخٍ اَخْيُوْخٍ اَخْيُوْخٍ عَيُوْخٍ عَيُوْخٍ مُوْخٍ مُوْخٍ دَيُوْخٍ دَيُوْخٍ شَخٍ شَخٍ شَيْخَرٍ شَيْخَرٍ خَيْخٍ خَيْخٍ مُوْخَلِيْخٍ مُوْ خَلِيْخٍ اَخْيَا نُوْخٍ اَخْيَا نُوْخٍ اَخْرِقٍ بَرَاخِيْنٍ بَرُوْخَيَا شَرِخٍ شَرَانِيْخٍ اَنُوْخَ اللهُ الْبَارِئُ تَخْضَعُوْنَ لَهٗ سُجَّدًا اَجِيْبُوْا بِحَقِّ شَامِخٍ دَامِغٍ شَلِيْخٍ شَمَخٍ شَمِيْخٍ مَرْنِيْخَا بَرَانِيْخَا اَلَامِيْخَا اَلِيْخَا نَشِيْخَا نِيْخَا مَلِيْخَا وَشٍ شَلِيْخَا اَشْتَلِبْجِيَالٍ حَالُوْدٍ بَطْلَشٍ بَطْلَشٍ طَلَشٍ طَلَشٍ طُوْشٍ طُوْشٍ طَاشِيٍّ طَاشِيٍّ طَيُوْشٍ هَمَاشَا هُوْشٍ شَمَحٍ اَلْهَارِبَا قَدِيْمًا ضَعِيْفَعٍ مَهْمَا مُوْشٍ طَشُوْشٍ بَقْشُوْشٍ هَيْهُوْشٍ مَالِيْخَا اَمْلَالِيْخَا سَلْعَسَا جَيُوْمٍ قَيُّوْمٍ دَائِمٍ دَيْمُوْمٍ دَايُوْمٍ طَلْسَمَامٍ اَجِيْبُوْا اَيَّتُهَا الْمُلُوْكُ الْكَرِيْمَةِ خُدَّامُ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ عَلَيْكُمْ وَطَاعَتِهَا لِدَيْكُمْ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَةُ اَلسَّاعَةُ بَارَكَ اللهُ فِيْكُمْ وَعَلَيْكُمْ.

یہ اصراف یوناسیہ ہے۔ جب رخصت کرنا چاہے تو یہ پڑھے۔

قَمَا طِيْسٍ فَقَمَا طَيُوْشٍ قَطَايُوْشٍ طَلْقَايُوْشٍ فُوْدُوْشٍ فَقَارُوْشٍ تَقَاسَبُوْشٍ شَقْهُوْشٍ اَنْصَرِفْ اَيُّهَا السَّيِّدِ يُوْنَاسَ الْحَكِيْمِ بِحَقِّ مَنْ اَتَيْتَ لِاَجْلِهٖ طَائِعًا اَنْصَرِفْ مِنْ اَجْلِهٖ مَعْزُوْزًا مُعَظَّمًا يَاۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَنْصَرِفُوْا بَارَكَ اللهُ فِيْكَ وَعَلَيْكَ.

نوٹ: بغیر اجازت کرنے کی غلطی نہ کیجیے گا۔ ع

# بچیوں کے رشتے کیلئے پریشان والدین

## مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

بچیاں جوان ہیں، خوبصورت ہیں، تعلیم یافتہ ہیں لیکن ان کے رشتے نہیں ہو رہے۔ لوگ آتے ہیں، ان کو بچیاں پسند بھی آتی ہیں، واپسی کوئی جواب نہیں آتا، ہر جگہ سے انکار، ہر طرف سے انکار، خدایا کدھر جائیں کیا کریں!

دارالعمل چشتیہ میں سینکڑوں ایسے کیسز آتے ہیں، والدین بیچارے پریشان ہیں اور واقعی یہ پریشانی بہت بڑی پریشانی ہے۔ والدین کو رات کو نیند نہیں آتی، ماحول ویسے خراب ہے، حالات سے بہت ڈر لگتا ہے۔ بچیوں کو اکیلا چھوڑ کر کہیں جا بھی نہیں سکتے۔ ہر جگہ پر ساتھ لے جا بھی نہیں سکتے۔

بہت جگہ پر گئے، بہت عمل لیے، بہت وظیفے کیے، بہت تعویذ باندھے لیکن معاملہ کہیں سے بھی حل نہیں ہوا۔

سب سے پہلے تو ہماری دلی دعا ہے کہ اللہ ایسے تمام والدین کی پریشانی دور فرمائے، ان کے بیٹیوں کے نصیب اچھے فرمائے، اچھے رشتے عطا فرمائے آمین۔

ایسے تمام والدین سے گذارش کی جاتی ہے کہ سب سے پہلے تشخیص کروائیں کہ رشتہ کیوں نہیں ہو رہا۔ اس کی وجہ کیا ہے، کہیں نظر بد یا جادو وغیرہ کا مسئلہ تو نہیں، کسی نے بندش کا عمل تو نہیں کروایا ہوا، جب وہ اس طریقے سے روحانی چیک اپ کرواتے ہیں تو الحمدللہ سارا مسئلہ حل ہو جاتا ہے پھر پڑھنے کیلئے کوئی وظیفہ بتلا دیا جاتا ہے اور خاص تعویذ برائے رشتہ دے دیا جاتا ہے تو اللہ مہربانی فرما دیتے ہیں، اگر آپ حضرات میں سے بھی کوئی اس مسئلے میں پریشان ہے تو قریبی کسی اچھے عامل سے تشخیص کروائیں اور پھر وظیفہ، عمل، یا تعویذ لیں گے تو ان شاء اللہ آپ کا یہ مسئلہ فی الفور حل ہو جائے گا۔

اگر قریب کوئی بڑا عامل نہ ہو تو دارالعمل چشتیہ میں اعتماد سے رابطہ فرمائیں یا براہ راست تشریف لائیں، ان شاء اللہ مایوسی نہیں ہوگی۔

# بے جا تمنائیں

انتخاب: محمد علیم

اگر ہم اپنی زندگیوں کا جائزہ لیں تو اس زندگی میں جو عدمِ سکون، ناعافیت اور بے اطمینانی ہے، اس کی تہ میں بے جا تمناؤں کا وجود ملے گا۔

قرآن مجید و فرقان حمید میں شیطان کا ایک قول نقیم لیا گیا ہے۔ یہ بات شیطان نے اس وقت کہی تھی کہ جب اسے اس کے تکبر اور غرور اور اللہ تعالیٰ کے حکم کی اطاعت سے انکار پر رانندہ درگاہ کیا گیا تھا اور اس نے اللہ تعالیٰ سے مخاطب ہو کر کہا تھا کہ میں اپنی آج کی اس اہانت کا بدلہ ابن آدم سے لوں گا۔

''شیطان نے کہا تھا کہ میں تیرے بندوں سے (ان کے اوقات مساعی اور مال و دولت کا) ایک حصہ لے کر رہوں گا اور میں انہیں آرزوؤں اور تمناؤں میں الجھا کر رکھ دوں گا''۔ (النساء ۱۱۸۔۱۱۹)

انسان کا ہر فعل اور اس کا ہر عمل کسی مقصد کے لیے ہوتا ہے اور اس کی ہر حرکت کا کوئی نہ کوئی منشاء ضرور ہوتا ہے اور اس کے ہر اقدام کی کوئی غایت ضرورت ہوتی ہے۔ ایسا ہرگز نہیں ہوسکتا کہ انسان کا کوئی فعل و عمل اور اس کی کوئی حرکت یا اقدام کسی مقصد و منشا سے خالی اور کسی غایت سے عاری ہو۔ آپ غور فرمایئے کہ آپ آنکھ کھولتے ہیں، دیکھنے کے لیے۔ کان لگاتے ہیں، سننے کے لیے۔ زبان ہلاتے ہیں، بات کرنے کے لیے۔ قدم اٹھاتے ہیں، چلنے کے لیے۔ پھیپھڑے پھلاتے ہیں، سانس لینے کے لیے وغیرہ وغیرہ۔

اب بات پیدا یہ ہوتی ہے کہ آپ جب آنکھ دیکھنے کے لیے کھولتے ہیں اور دیکھتے ہیں تو آپ کیا ہیں؟ آنکھ اچھا بھی دیکھ سکتی ہے اور برا بھی دیکھ سکتی ہے۔ کان اچھا بھی سن سکتے ہیں اور برا بھی سن سکتے ہیں۔ زبان اچھا بھی بول سکتی ہے اور برا بھی بول سکتی ہے۔ قدم اٹھا کر آپ سیدھے راستے یعنی صراط مستقیم پر بھی چل سکتے ہیں اور آپ کے یہ قدم آپ کو راہِ حق سے بھٹکا بھی سکتے ہیں۔ سانس صاف و تازہ ہوا میں لے کر آپ اپنی صحت کی حفاظت بھی کر سکتے ہیں اور آپ یہ بھی کر سکتے ہیں کہ گندی اور آلودہ ہوا میں سانس لیں، اور اپنی صحت کو بگاڑ لیں۔

ثابت یہ ہوا کہ انسان کا ہر فعل و عمل یقیناً اور قطعاً کسی نہ کسی مقصد کے لیے ہوتا ہے۔ مگر اس مقصد کا فیصلہ انسان کے دل و دماغ کرتے ہیں۔ اللہ تبارک و تعالیٰ نے انسان کو فکر و عمل کی قوتیں، فہم و ادراک کی صلاحیتیں اور سمجھنے کی طاقتیں عطا فرمائی ہیں۔

انسان کے ماحول میں اس کے گرد و پیش، بلکہ یہ کہنا چاہیئے کہ اس دنیا میں اچھی اور بری دونوں چیزیں موجود ہیں۔ یہ قطعی طور پر انسان کے اختیار میں ہے کہ وہ اچھائی کو قبول کرے یا برائی کو اختیار کرے۔ اس قول و اختیار پر نتائج اور عواقب کا انحصار ہے۔ انسان اچھائی اختیار کر کے سربلند و سرفراز بھی ہوسکتا ہے اور برائی اختیار کر کے قہر و ذلت اور گمنامی کے گڑھے میں خود کو ڈال سکتا ہے۔

اگر بہ نظر غائر اور بہ نگاہ عمیق دیکھا جائے اور پوری گہرائی میں جا کر غور و فکر کیا جائے تو آپ ایک نتیجے پر پہنچیں گے کہ تمنائیں اور آرزو، مقاصد کو جنم دیا کرتی ہیں اور یہ آرزوئیں اور تمنائیں، حق و صداقت پر بھی مبنی ہوتی ہیں اور بے جا اور غلط بھی ہوتی ہیں۔ حق اور بجا تمناؤں سے نیک مقاصد جنم لیتے ہیں اور بے جا تمناؤں سے غلط اور گمراہ کن مقاصد کی راہ کھلتی ہے۔

راندۂ درگاہ ہونے پر شیطان نے کہا تھا کہ میں انسان کو آرزوؤں اور تمناؤں میں الجھا کر رکھ دوں گا۔ ظاہر ہے کہ یہ وہی تمنائیں ہوسکتی ہیں کہ جو بے جا ہوں۔ شیطان بیجا آرزوؤں ہی میں الجھا سکتا ہے اور بے جا تمناؤں ہی میں الجھ کر انسان راہِ مستقیم سے بھٹک سکتا ہے۔

ہر چند کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو شیطان کے بہکاوے اور فریب سے ان الفاظ میں خبردار کیا ہے۔

''یہ شیطان لوگوں کو وعدوں کے سبز باغ دکھائے گا۔ انہیں تمناؤں اور آرزوؤں میں گرفتار کرے گا۔ مگر یہ سمجھ لو کہ شیطان کے یہ سارے وعدے اور یہ سبز باغ دھوکے کی ٹٹی سے زیادہ نہ ہوں گے''۔ (النساء: ۱۲۰)

